اہل سنت کا نشان
ماہنامہ بقیع کراچی
NOVEMBER 2023
مفت سلسلہ اشاعت نمبر 353
Regd. # MC-1177



اردو ترجمہ

# تَبعِيدُ العُلَمَاء عَن تقرِيبِ الأمَرَاء

المُصنّف

للإمام مُلا علی القاری الهروی الحنفی رحمۃ اللہ علیہ

متوفی ۱۰۱۴ھ

ترجمہ و تخریج

علامہ محمد احمد بن محمد نثار حفظہ اللہ

جمعیت اشاعت اہلسنّت پاکستان نور مسجد کاغذی بازار کراچی ۷۴۰۰۰
Ph : 021-32439799 Website : www.ishaateislam.net

اردو ترجمہ

# تَبعِیدُ العُلمَاء عَن تَقرِیبِ الأمَراء

مُصنّف

للإمام مُلّا علی القاری الھروی الحنفی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(متوفی: ۱۰۱۴ھ)

ترجمہ و تخریج

علّامہ محمد احمد بن محمد نثار حفظہ اللہ

ناشر

جمعیت اشاعت اہلسنّت (پاکستان)

نور مسجد کاغذی بازار کراچی ۷۴۰۰۰

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

تمام حمد للہ تعالی کے لیے ہے کہ جس نے علماء کو انبیاء علیہم السلام کا وارث بنایا اور اولیاء و اصفیاء کے سلسلہ کے معاملہ میں واسطہ بنایا اور ان کو امراء و اشراف کی ملازمت کی ذلت سے بے پرواہ کر دیا۔ اور صلوۃ و سلام ہو اس بہترین شخصیت پر جو ہدایت و اھتداء کے وصف کے ساتھ متصف ہے اور ان کی آل اور ان کے اصحاب اور ان کی پیروی کرنے والوں پر اور ان کے محبوبوں پر کہ ایسے ستارے ہیں کہ جن کی پیروی کی جاتی ہے۔

امابعد :

حرم کے رب باری تعالی کی پناہ پکڑتے ہوئے علی بن سلطان محمد القاری عرض کرتا ہے، بیشک اللہ تعالی پاک ہے اور اسکی نشانیاں عظیم ہیں۔

اللہ تعالی کا فرمان عالی شان ہے

"وَلَا تَرْكَنُوْٓا اِلَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا فَتَمَسَّكُمُ النَّارُ ۙ وَمَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ اَوْلِيَآءَ ثُمَّ لَا تُنْصَرُوْنَ" (هود: 113)

اور ظالموں کی طرف نہ جھکو کہ تمہیں آگ چھوئے گی اور اللہ کے سوا تمہارا کوئی حمایتی نہیں پھر مدد نہ پاؤ گے۔

رکون سے مراد تھوڑا سا جھکاؤ ہے، اس کے بارے میں اللہ تعالی کا فرمان عالی شان ہے

"وَلَوْلَآ اَنْ ثَبَّتْنٰكَ لَقَدْ كِدْتَّ تَرْكَنُ اِلَيْهِمْ شَيْـًٔا قَلِيْلًا" (بنی اسرائیل: 74)

اور اگر ہم تمہیں ثابت قدم نہ رکھتے تو قریب تھا کہ تم ان کی طرف تھوڑا سا جھکتے۔

اس میں کئی چیزوں میں مبالغے ہیں جو اس پر دلالت کرتے ہیں کہ اللہ تعالی نے اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو بہت زیادہ ثابت قدمی عطا فرمائی اس طرح کہ آپ نے باطل کی طرف تھوڑی سی توجہ بھی نہیں فرمائی۔

ظلم کا لغوی معنی: شے کو اس کی جگہ میں نہ رکھنا ہے اور اس کا زیادہ شدید (سخت) معنی شرک اور کفر کی انواع ہیں۔ کیونکہ اللہ تعالی کا فرمان عالی شان ہے

"اِنَّ الشِّرْكَ لَظُلْمٌ عَظِيْمٌ" (لقمان:13)

بیشک کفر بہت بڑا ظلم ہے۔

اور ظلم کا ادنی معنی دل میں اللہ تعالی کے علاوہ کی محبت رکھنا ہے۔ جیسا کہ اللہ تعالی کے فرمان عالی شان میں اس طرف اشارہ ہے۔

"وَلَا تُطِعْ مَنْ اَغْفَلْنَا قَلْبَهٗ عَنْ ذِكْرِنَا وَاتَّبَعَ هَوٰىهُ" (الکهف:28)

اس کا کہانہ مانو جس کا دل ہم نے اپنی یاد سے غافل کر دیا اور وہ اپنی خواہش کے پیچھے چلا۔
اور کم درجہ کا شرک ہے جیسا کہ اس کی طرف عارف کامل ابن فارض[1] کے کلام میں اشارہ ہے

ولو خطرت لی فی سواك ارادة

علی خاطری سهوًا حکمت بردّتی

اگر میرے دل میں تیرے سوا کا ارادہ پیدا ہو تو میں سمجھتا ہوں میں مرتد ہو گیا۔
اور عرف میں ظلم سے مراد، غیر کا مال اور اس کی زمین اور اس کی جان کی طرف بغیر کسی شرعی وجہ کے متوجہ ہونا ہے اور وہ ظلم کی بہت ناپسندیدہ قسموں سے ہے۔ اور اس کو مہربانی اور بردباری سے دور کرنا چاہیے۔ اس کی تائید ایک حدیث شریف سے ہوتی ہے۔

حدیث شریف یہ ہے کہ "اعمال نامے تین ہیں، ایک وہ کہ جس میں سے اللہ تعالی کچھ بھی معاف نہیں فرماتا اور دوسرا وہ کہ جس میں سے اللہ تعالی کسی بھی شے کی پرواہ نہیں فرماتا اور تیسرا وہ کہ جس میں اللہ تعالی کچھ بھی نہیں چھوڑتا، بہر حال وہ اعمال نامہ کہ جس میں سے اللہ تعالی کچھ بھی معاف نہیں فرماتا وہ اللہ تعالی کے ساتھ شریک ٹھہرانا ہے اور وہ اعمال نامہ کہ جس میں سے اللہ تعالی کسی شے کی پرواہ نہیں فرماتا وہ اعمال نامہ ہے کہ بندہ اپنے آپ پر ظلم کرتا ہے اس بناء پر جو بندے اور رب کے درمیان ہے یعنی روزے چھوڑنا نمازیں ترک کرنی وغیرہ، بیشک اللہ تعالی معاف فرمائے گا اگر چاہے گا اور در گزر

---

1 هو عمر بن الفارض، ابو الحسن شرف الدين، صاحب الديوان المعروف، (مات سنة 632ھ). انظر طبقات الاولياء لابن ملقن (ص 465)

فرمائے گا۔ اور وہ اعمال نامہ کہ جس میں سے اللہ تعالیٰ کچھ نہیں چھوڑے گا پس وہ بندوں کے ایک دوسرے پر ظلم ہیں، ان کا قصاص لازمی ہو گا"۔ [2]

اس حدیث مبارکہ کو امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے اور امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی مستدرک میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کیا۔

حضرت عبد اللہ بن مبارک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب ان سے درزی نے سوال کیا، کیا میں ان ظالموں کے مددگاروں میں سے ہوں۔ فرمایا نہیں بلکہ تم ان ظلم کرنے والوں میں سے ہو اور ان کے مددگاروں میں وہ شخص ہے کہ جس سے تم نے سوئی اور دھاگہ خریدا اس ظلم کے وقت میں۔

ایک حدیث مبارکہ میں یوں وارد ہوا ہے "ظالم فوج، ظالم فوج کے حکمران اور ظلم پر مدد کرنے والے جہنم کے کتے ہیں"۔ [3]

اس حدیث مبارکہ کو امام ابو نعیم رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب الحلیہ میں حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے۔

حمدون رحمۃ اللہ علیہ [4] فرماتے ہیں کہ بروں کی صحبت سے بچو کیونکہ وہ تم پر اچھے لوگوں کی صحبت حرام کر دے گی۔ اور السدی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ظلم سے نرمی نہ کرو [5] کیونکہ فرمان باری تعالیٰ ہے

---

2 رواہ احمد (26031)، و الحاکم (4/ 575) و اللفظ له، و ابو نعیم فی "اخبار اصبهان" (2/ 2) و البیهقی فی "شعب الایمان" (7069) و (7070) من طریق صدقة بن موسی، عن ابی عمران الجونی، عن یزید بن بابنوس، عن عائشة مرفوعا، به، و قال الحاکم: صحیح الاسناد و لم یخرجاه. و تعقبه الذهبی بقوله: صدقة ضعفوه، و ابن بابنوس فیه جاهلة

3 فی جمیع النسخ: (ابن عمر)، و التصویب من المصادر الآتیة. رواہ ابو نعیم فی (الحلیة، 4/ 21)، و الخطیب فی (تاریخ بغداد، 11/ 602)، و ابن جوزی فی (الموضوعات، 3/ 100) من طریق محمد بن مسلم الطائفی، عن ابراهیم بن میسرة، عن طاوس، عن عبد الله بن عمرو مرفوعا. و قال ابو نعیم: غریب من حدیث طاوس، تفرد به محمد بن مسلم الطائفی، عن ابراهیم، عنه.

4 حمدون بن احمد بن عمار ابو صالح القصار النیسابوری، و شیخ الصوفیة فی نیسابور، (مات 271ھ) انظر الرسالة القشیریة 1/ 76

5 انظر تفسیر بغوی 4/ 204، والتفسیر الثعالبی 2/ 161.

"فَتَمَسَّكُمُ النَّارُ ۔وَ مَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللهِ مِنْ اَوْلِيَآءَ"

تمہیں آگ چھوئے گی اور اللہ کے سوا تمہارا کوئی حمایتی نہیں

یعنی تمہارے مددگار جو تم لوگوں کو عذاب سے بچائے۔

"ثُمَّ لَا تُنْصَرُوْنَ" (هود:113)

پھر مددگار نہ پاؤ گے۔

اس کے پردے اٹھانے میں یعنی اس کے عذاب دینے میں۔

امام قشیری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں، تم ان کے اعمال جیسے اعمال نہ کرو اور نہ تم ان کے اعمال پر راضی ہو جاؤ اور نہ تم انکے اعمال کی مدح کرو اور تم ان کے معاملات میں نیکی کو حکم دینا نہ چھوڑو اور ان کو اپنے دلوں میں گھر نہ کرنے دو اور نہ ان سے ملو نہ ان کی صحبت اختیار کرو[6] تاکہ تم ان کے اس چیز میں شریک نہ ہو جاؤ جس کی وجہ سے ان کی صحبت اختیار کرنے والوں کو ان کے اعمال کا وبال لاحق ہو۔

فرمایا: جس نے جس قوم سے محبت کی قیامت کے دن انہیں کے ساتھ جمع کیا جائے گا۔[7]

بہر حال حدیث مبارکہ ہے کہ "تین چیزوں کی طرف مائل نہ ہوا جائے:

1) دنیا 2) بادشاہ 3) عورت۔ یہ کلام معنی کے اعتبار سے تو ٹھیک ہے لیکن یہ معتبر حدیث نہیں ہے۔[8]

بہر حال اس باب میں احادیث کثرت سے ہیں اور معتبر حضرات کے آثار بہت زیادہ ہیں۔

اس حوالہ سے احادیث مبارکہ یہ ہیں: رسول اللہ ﷺ کا فرمان عالی شان ہے "علماء رسولوں کے امین ہوتے ہیں جب تک کہ وہ بادشاہ سے نہیں ملتے اور دنیا میں داخل نہیں ہوتے اور جب وہ بادشاہ سے ملیں اور دنیا میں داخل ہو جائیں تو انہوں نے رسولوں کی امانت میں خیانت کی پس تم ان سے بچو" اس حدیث مبارکہ کو امام عقیلی رحمۃ اللہ علیہ اور

---

6 انظر: لطائف الاشارات للقشیری 2/ 161.

7 (قد ورد المرء مع من احب). و قوله: (من احب قوما....)رواه الطبرانی فیما قاله العراق فی تخریج الاحیاء 1/ 1719. من حدیث ابی قرصافة. و انظر: المقاصد الحسنة ص: 599

8 انظر: المقاصد الحسنة ص: 274، و الاسرار المرفوعة ص: 170

ان کے علاوہ نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا[9] اور امام عسکری رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔

اور امام دیلمی رحمۃ اللہ علیہ کی حضرت ابو ھریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت میں ہے "جب تم عالم کو بادشاہ سے بہت زیادہ ملتے دیکھو تو جان لو وہ عالم چور ہے"۔[10]

نبی اکرم شفیع معظم صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان عالی شان ہے "لوگوں پر زمانہ آئے گا کہ ان کے علماء فتنہ ہوں گے اور ان کے دانا لوگ فتنہ ہوں گے مسجدیں اور قاری حضرات کثیر ہوں گے، لیکن صحیح علماء تھوڑے ہوں گے"۔ اس حدیث مبارکہ کو امام ابو نعیم رحمۃ اللہ علیہ نے بھز سے اور انہوں نے اس کو اپنے اباجان اور انہوں نے اپنے اباجان سے اس حدیث مبارکہ کو روایت کیا۔[11]

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان عالی شان ہے "بیشک اللہ تعالی اس دین کی تائید ایسی اقوام کے ذریعے فرمائے گا جن کا خیر میں کوئی حصہ نہیں" اس حدیث مبارکہ کو امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ اور امام ابن حبان رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا[12] اور امام احمد رحمۃ اللہ علیہ اور امام طبرانی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت ابو بکرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔[13]

---

9 لم اقف علیه فی مطبوع (الضعفاء) للعقیلی، لکن رواه ابن عبد البر فی (جامع بیان العلم و فضله) 1113 عن عقیلی باسناده عن حفص الابیری، عن اسماعیل بن سمیع، عن انس ابن مالك مرفوعا، وقال العقیلی: حفص هذا کوفی حدیثه غیر محفوظ. و قال العراقی فی (تخریج الاحیاء 1/ 593): رواه العقیلی فی (ترجمة حفص الابیری). و قال: حدیثه غیر محفوظ. و کذلك نسبه للعقیلی فی (کنز العمال 10/ 183)، و (کشف الخفاء 2/ 75)

10 هو فی (مسند الفردوس للدیلمی 1/ 276) بلا اسناد. و انظر: (کنز العمال 10/ 186)

11 هو فی (مسند الفردوس للدیلمی 5/ 442) بلا اسناد

12 رواه النسائی فی (الکبری، 8834)، و (ابن حبان، 4518) من طریق معمر عن ایوب، عن ابی قلابة عن انس، به و صححه العراقی فی (تخریج الاحیاء / 60)

13 رواه احمد 2045، و ابن عدی فی (الکامل 2/ 390) من طرق عن الحسن، عن ابی بکرة. و اورده الهیثمی فی (المجمع 5/ 302)، و قال: رواه احمد و الطبرانی، و رجالهما ثقات

نبی اکرم ﷺ کا فرمان عالی شان ہے "بیشک اللہ کریم ہر اس شخص سے ناراضگی کا اظہار فرماتا ہے جو دنیا سے باخبر ہو اور آخرت سے جاہل ہو" امام ابن عساکر رحمۃ اللہ علیہ نے اس روایت کو اپنی کتاب "تاریخ" میں ذکر کیا۔[14]

نبی اکرم نور مجسم ﷺ کا فرمان عالی شان ہے "بیشک اللہ رب العزت کے نزدیک بدترین مخلوق وہ عالم ہے جو وزراء سے ملاقات کرے "یعنی دنیا کو حصول چاہے۔ ابن لال رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث مبارکہ کو حضرت ابوھریرۃ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔[15]

نبی کریم جان دو عالم ﷺ کا فرمان عالی شان ہے "علماء میں سے شریر علماء وہ ہیں جو امراء کے پاس آتے ہیں اور امراء میں سے بہترین امراء وہ ہیں جو علماء کے پاس آتے ہیں" جیسا کہ کتاب "الاحیاء" میں مذکور ہے۔[16] امام عراقی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ امام ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث مبارکہ کا نصف اول حضرت ابوھریرۃ رضی اللہ عنہ سے بسند ضعیف روایت کیا[17] اور اس کے علاوہ بعض اسلاف سے بھی روایت کیا۔

---

14 انظر: (کنزالعمال10/ 188)، فقد نسب الی الحاکم فی تاریخہ، و کذلك هو عند المصنف فی (مرقاۃ المفاتیح 7/ 3020) منسو با الی الحاکم فی تاریخہ. و قال المناوی فی (فیض القدیر 2/ 285): فیه ابو بکر النهشلی شیخ صالح تکلم فیه ابن حبان، و اخرج ابو الشیخ فی (الامثال، 234) و المستغفری فی (فضائل القرآن، 472)، و البیهقی فی (السنن، 10/ 327) و الاصبهانی فی (الترغیب و الترهیب، 1953) من حدیث ابی هریرۃ مرفوعا بلفظ: (ان الله یبغض کل جعظری جواظ سخاب فی الاسواق، جیفة اللیل، حمار النهار، عالم الدنیا، جاهل الآخرة)

15 انظر: (کنزالعمال، 10/ 188)، و رواہ ابن حبان فی (المجروحین، 1/ 195) و (الطبرانی فی الاوسط، 3090)، و ابن عدی فی (الکامل 2/ 204)، و ابن الجوزی فی (العلل المتناهیة، 1/ 133) من حدیث ابی هریرۃ. و فی اسنادہ بکیر الدامغانی، قال ابن حبان: یروی من الاخبار ما لا یتابع علیها و هو قلیل الحدیث علی مناکیر فیه. و قال ابن عدی: هذا الحدیث منکر..، و ابو الحسن الحنظلی مجهول و قال الهیثمی فی (المجمع، 7/ 128)، فیه بکیر بن شهاب الدامغانی، و هو ضعیف. و قال ابن جوزی: حدیث لا یصح

16 انظر: الاحیاء، 1/ 68

17 (تخریج الاحیاء، 1/ 82)، و انظر سنن ابن ماجه256، و لفظه: (و ان ابغض القراء الی الله الذین یزورون الأمراء)، و اسنادہ ضعیف فیه عمار بن سیف الضبی و هو ضعیف، و فیه ابو معاذ و هو مجهول

ایک مرفوع حدیث مبارکہ ہے کہ "اچھا حکمران وہ ہے جو فقیر کے دروازے پر آئے اور برا فقیر وہ ہے جو حکمران کے دروازے پر آئے"۔ [18]

نبی کریم ﷺ کا فرمان مبارک ہے کہ میرے بعد ایسی قوم ہو گی جو دین مین سمجھ دار ہوں گے اور قرآن پڑھتے ہوں گے اور وہ کہتے ہوں گے ہم حکمران لوگوں کے پاس آتے ہیں تاکہ ہم ان کی دنیا سے کچھ حاصل کریں اور اپنا دین لے کر ان سے الگ ہو جائیں۔ اور وہ ایسے ہی ہے کہ جیسے کانٹے دار درختوں سے کانٹے ہی چنے جاتے ہیں پس حکمرانوں کے قرب سے بھی گناہ ہی چنے جاتے ہیں۔ اس حدیث مبارکہ کو امام ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ نے اور امام ابن عساکر رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا۔ [19]

نبی کریم ﷺ کا فرمان عالی شان ہے "شریر لوگ: لوگوں میں شریر علماء ہیں" اس حدیث مبارکہ کو امام بزار رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت معاذ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔ [20]

نبی کریم ﷺ کا فرمان عالی شان ہے "لوگوں میں دو قسمیں ایسی ہیں جب وہ صالح ہو جائیں تو لوگ صالح ہو جاتے ہیں اور جب فاسد ہو جائیں تو لوگ فاسد ہو جاتے ہیں اور وہ علماء

---

18 انظر: (المقاصد الحسنة، ص:769)، و (تخريج احاديث الاحياء، 1/ 203)، و تذكرة الموضوعات للفتنی، ص:25)

19 رواه ابن ماجه:255، والطبرانی فی الاوسط:8236، و فی مسند الشاميين: 2554. و قال البوصيری فی (مصباح الزجاجة، 1/ 38) هذا اسناد ضعيف، عبيد الله بن ابی بردة لا يعرف، لكن قال عبدالعظيم المنذری فی (كتاب الترغيب) ان جميع رواته ثقات! قلت: لكن عبيدالله بن ابی بردة تفرد بالرواية عنه يحيی بن عبد الرحمان الكندی، و لم يوثقه احد، و قال الذهبی: مجهول. و لم اقف عليه عند ابن عساكر

20 رواه البزار فی (البحر الزخار: 2649)، و الطبرانی فی (مسند الشاميين: 447)، و ابو نعيم فی (الحلية، 1/ 242) و (5/ 219) من طريق الخليل بن مرة، عن ثور بن يزيد، عن خالد بن معدان، عن مالك بن يخامر السكسكی عن معاذ بن جبل مرفوعا ب، به و قال ابو نعيم: غريب من حديث خالد، تفرد به الخليل عن ثور

اور امراء ہیں"۔ امام ابو نعیم رضی اللہ عنہ نے اس حدیث مبارکہ کو اپنی کتاب "الحلیہ" میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا۔[21]

رسول اللہ خاتم الانبیاء ﷺ کا فرمان ذیشان ہے "جس شخص نے علم بڑھایا لیکن اس نے دنیا میں زہد و تقویٰ کو نہیں بڑھایا، تو پس اس نے صرف اللہ رب العزت سے اپنی دوری کو بڑھایا" اس حدیث مبارکہ کو امام دیلمی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے روایت کیا۔[22]

نبی الرحمۃ والی دوجہاں ﷺ کا فرمان باکمال وشان ہے "جس آدمی نے علم پڑھا اور دین میں فقاہت حاصل کی پھر وہ بادشاہ کے پاس آیا اس کی طرف مائل ہوتے ہوئے اور اس چیز کی لالچ کرتے ہوئے جو بادشاہ کے پاس ہے تو ایسے شخص کو بادشاہ کی خطاؤں کے برابر جہنم میں داخل کیا جائے گا" اس حدیث مبارکہ کو ابو شیخ رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت معاذ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔[23]

خاتم الانبیاء ﷺ کا فرمان مبارک ہے "جو بھی عالم بادشاہ کے وزیر کے پاس بخوشی آئے تاکہ اس کے ہر معاملے میں شریک ہو تو اس کو جہنم میں آگ کا عذاب دیا جائے گا"۔ امام ابن عساکر رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب "التاریخ" میں اس حدیث مبارکہ کو حضرت معاذ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔[24]

---

21 رواہ ابو نعیم فی (الحلیۃ، 4/ 96)، و ابن عبد البر فی (جامع بیان العلم: 1108)، و (1109) من طریق محمد بن زیاد الیشکری، عن میمون بن مہران، عن ابن عباس مرفوعا. و محمد بن زیاد، قال: کذاب خبیث. و قال الفلاس: متروک

22 ہو فی (مسند الفردوس: 5887) بلا اسناد. و قال العراقی فی (تخریج احادیث الاحیاء، 1/ 173): رواہ ابو منصور الدیلمی فی (مسند الفردوس) من طریق موسی بن ابراہیم، عن موسی بن جعفر الصادق، عن آبائہ، عن علی رضی اللہ عنہ رفعہ،.... و قال سندہ ضعیف

23 ہو فی (مسند الفردوس، 1/ 289) بلا اسناد. و انظر (کنز العمال، 10/ 195). و قال الالبانی فی (الضعیفۃ، 5/ 215): رواہ الدیلمی عن ابی الشیخ تعلیقا عن ابراہیم بن رستم عن ابی بکر الفلسطینی، عن برد، عن مکحول، عن معاذ بن جبل مرفوعا. و ذکر ان اسنادہ ضعیف، و فیہ ثلاث علل، الانقطاع بین مکحول و معاذ، و ان ابراہیم بن رستم منکر الحدیث، و ابو بکر لم یعرفہ

24 کذا فی جمیع نسخ: (ابن عساکر)، والذی فی (کنز العمال) 10/ 192، و (الفتح القدیر) للسیوطی (3/ 108). (ك فی تاریخہ). و ہو رمز للحاکم فی (تاریخہ)، لا لابن عساکر، و جاء صریحا فی (ما رواہ =

امام الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان مبارک ہے "بیشک اللہ کریم کے نزدیک بدترین مخلوق وہ عالم ہے جو حکمرانوں سے ملاقاتیں کرے" اس حدیث مبارکہ کو دہستانی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت ابوھریرۃ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔[25]

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان عالی شان ہے "ہلاکت ہے میری امت کے لیے علماء سوء کی وجہ سے" امام ابن عساکر رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث مبارکہ کو حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔[26]

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان عالی شان ہے "بیشک میرے بعد میں تم پر سب سے زیادہ خوف منافق علیم اللسان (عالم) کا محسوس کرتا ہوں"۔ امام طبرانی رحمۃ اللہ علیہ اور امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث مبارکہ کو حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔[27]

---

=

الاساطين فى عدم المجىء الى السلاطين) للسيوطى ص: ٣٠، و زاد نسبته الى الديلمى. و هو فى (مسند الفردوس) للديلمى (4/ 42) بلا اسناد. و قال السخاوى فى (المقاصد الحسنة، ص: 587): و لا يصح

25 انظر: كنز العمال (10/ 195، وقد نسبه لابى فتيان الدهستانى فى كتاب (التحذير من علماء السوء). و اخرج الرافعى فى (التدوين فى اخبار قزوين، (3/ 450) عن الدهستانى فى كتاب (الترهيب عن القراء الفسقة و التحذير عن علماء السوء) باسناده من طريق محمد بن ابراهيم الشامى عن رواد بن الجراح العسقلانى، عن بكير الدامغانى، عن محمد بن قيس عن ابى هريرة مرفوعا به. و هو موضوع، الشامى يضع الحديث، كذاب

26 كذا فى جميع النسخ: (ابن عساكر). وهو وهم، صوابه: الحاكم فى (تاريخه). انظر (كنز العمال) (10/ 197) و جاء صريحا على الصواب عند المصنف فى (مرقاة المفاتيح) (8/ 3400): رواه الحاكم فى (تاريخه) عن انس. و قال المناوى فى (فيض القدير) (6/ 369): فيه ابراهيم بن طهمان مختلف فيه، و حجاج بن حجاج، قال الذهبى: مجهول. و قد تعقبه الالبانى فى (الضعيفة) (11/ 383)، بان ما ذكره ليست علته، بل فى سنده صالح بن نوح مجهول، و كذلك فيه: احمد بن محمد العدل و هو صدوق تغير باخرة

27 رواه الطبرانى فى (الكبير) (18/ 593)، و البيهقى فى (شعب الايمان: 1639)، و الفريابى فى (صفة النفاق: 23)، و (البزار: 170). (كشف الاستار و ابن حبان: 80). و اورده الهيثمى فى (المجمع) (1/ 187) و قال: رواه الطبرانى فى (الكبير) و البزار، رجاله رجال الصحيح

نبی کریم ﷺ کا فرمان عالی شان ہے "میری امت کے لیے ھلاکت ہے علماء سوء کی وجہ سے، وہ علم حاصل کرتے ہیں، اس علم کو اپنی ذات کے نفع کے لیے حکمرانوں کو بیچتے ہیں، لیکن اللہ کریم انکو انکی تجارت میں نفع نہیں دیتا" اس حدیث مبارکہ کو امام ابن عساکر رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب "التاریخ" میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔[28]

نبی کریم ﷺ کا فرمان عالی شان ہے "لوگوں میں شریر وہ فاسق ہے جس نے اللہ کی کتاب کو پڑھا اور اللہ کے دین کی سمجھ بوجھ حاصل کی پھر اپنے آپکو ایک نافرمان کے تابع کرلیا، اور پوری کوشش کی کہ اس کو میری باتیں اور میرا کلام پسند آجائے، تو اللہ تعالی اس پڑھنے والے کے دل پر بھی مہر لگا دیتا ہے اور جس کا یہ تابع ہوا اس کے دل پر بھی مہر لگا دیتا ہے"۔ اس حدیث مبارکہ کو امام دیلمی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔[29]

نبی معظم ﷺ کا فرمان عالی شان ہے "اللہ تعالی نے حضرت آدم علی نبینا وعلیہ الصلوۃ و السلام کو روزی کمانے کے ایک ہزار طریقے سکھائے اور حضرت آدم علی نبینا وعلیہ الصلوۃ و السلام سے فرمایا: اپنی اولاد سے فرمایئے، اگر تم صبر نہ کرو تو ان طریقوں کے ذریعے دنیا طلب کرو اور دین کے ذریعے دنیا طلب نہ کر۔ بیشک دین خالصۃً صرف میرے لیے ہے اور ہلاکت ہے اس کے لیے جو دنیا طلب کرے (دین کے بدلے)، ہلاکت ہے اس کے لیے"۔ اس حدیث مبارکہ کو امام ابن عساکر رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب "التاریخ" میں حضرت عطیہ بن بشر المازنی رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کیا۔[30]

---

28 کذافی جمیع النسخ: (ابن عساکر) وھو وھم تکرر عند المولف

29 انظر: (کنز العمال) (10/ 205). و قال فی (التذکرۃ الموضوعات، ص:26) فیہ محمد بن زید ضعیف و عمر بن ابی بکر اتھمہ ابن حبان، و فی (المیزان) واہ حدیثہ شبہ الموضوع

30 ما بین معکوفتین زیادۃ من (کنز العمال: 10/ 206)، و (الدر المنثور) للسیوطی: 1/ 121. ولم یرد فی النسخ الخطیۃ، و لا فی (مسند الفردوس) للدیلمی 3/ 42. وھذا الخبر نسبہ السیوطی الی وکیع فی (تاریخہ) و ابن عساکر و الدیلمی، لکن فی (کنز العمال) ھو منسوب للحاکم فی (تاریخہ). و لم اقف علیہ عند ابن عساکر

نبی کریم ﷺ کا فرمان عالی شان ہے "بیشک جہنم میں ایک وادی ہے جس سے جہنم دن میں ستر بار پناہ مانگتی ہے، اللہ تعالی نے اس کو ان قراء کے لیے تیار کیا ہے جو اپنے اعمال ظاہر کرتے ہیں اور بیشک اللہ تعالی کے نزدیک سب سے بری مخلوق عالم بادشاہ (عالم جو دنیادار ہو) ہے"۔ اس حدیث مبارکہ کو ابن عدی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت ابو ھریرۃ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔ [31]

نبی کریم ﷺ کا فرمان عالی شان ہے "مجھ سے بھلائی کے بارے میں سوال کرو اور برائی کے بارے میں سوال نہ کرو، اور لوگوں میں شریر لوگ شریر علماء ہیں"۔ اس حدیث مبارکہ کو امام ابو نعیم رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت معاذ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔ [32]

نبی کریم ﷺ کا فرمان عالی شان ہے "قیامت قائم نہیں ہو گی یہاں تک کہ ابلیس راستوں اور بازاروں میں چلے گا علماء کے مشابہ ہو کر اور وہ کہے گا، مجھے حدیث بیان کی فلاں نے فلاں سے، فلاں نے رسول اللہ ﷺ سے، یوں اور یوں"۔ اس حدیث مبارکہ کو امام ابو نعیم رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت وائلہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔ [33]

رسول اللہ ﷺ کا فرمان عالی شان ہے "جس نے اللہ تعالی کے لیے علم حاصل کیا، تو اس نے اپنے نفس کی ذلت اور لوگوں کے درمیان عاجزی اور اللہ تعالی کے لیے خشوع اور دین کے لیے اپنی کوشش کو بڑھایا تو یہ وہ شخص ہے کہ جس نے اپنے علم سے فائدہ اٹھایا اور ایسے شخص کو چاہیے کہ وہ علم حاصل کرے۔ اور جس نے علم، دنیا کے حصول اور لوگوں میں مرتبہ پانے کے لیے، بادشاہ کے نزدیک قدر و منزلت بڑھانے کے لیے حاصل کیا تو اس شخص نے اپنے نفس کو بڑھایا اور لوگوں پر اپنی عظمت کو ظاہر کیا اور اللہ سے غفلت اور دین

---

31 رواہ ابن عدی فی (الکامل: 2/ 204)، و ابن جوزی فی (العلل المتناهية: 1/ 133)، و قال ابن عدی: الحديث منكر. و قال ابن جوزی هذا حدیث لا یصح. و بكير الدامغانی هو ابن شهاب

32 رواہ ابو نعیم فی (الحلية: 1/ 242) و (5/ 219)، و فی اسناده الخليل بن مرة، قال البخاری منكر الحديث. و قد سلف برقم: 15

33 وهو فی (كنز العمال: 10/ 214) منسوبا لابی نعيم، و لم يذكر (الحلية) و لم اقف عليه فيها. و هو ايضا فی (مسند الفردوس للديلمی: 5/ 87) بلا اسناد. و قد رواه ابن عدی فی (الكامل: 1/ 116)، و الخطيب فی (الكفاية: 430) من قول ابی العالية

میں سستی کو بڑھایا، پس یہ وہ شخص ہے کہ جس نے اپنے علم سے نفع نہیں اٹھایا، پس اس کو چاہیے کہ وہ علم کو لازم پکڑلے، اپنے نفس پر حجت قائم کرے، ندامت کا پہلو پکڑے اور آخرت کیا فکر کرے"۔ اس حدیث مبارکہ کو امام دیلمی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔ اور فرمایا میں نے اس حدیث مبارکہ کو مہاجرین وانصار میں سے کئی بڑی شخصیات سے سنا اور انہی میں سے حضرت علی کرم اللہ وجہ الکریم بھی ہیں اور انہی سے مرفوع روایت ہے۔[34]

حضرت حسن رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں "ہم نبی کریم ﷺ کی خدمت اقدس میں حاضر تھے اور آپ ﷺ آرام فرمارہے تھے، پس ہم نے دجال کا ذکر کیا تو نبی کریم ﷺ بیدار ہوگئے اور آپ ﷺ کا چہرہ مبارک سرخ ہوگیا، پس رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: دجال کے علاوہ میرے نزدیک دجال سے بھی زیادہ خوفناک، گمراہ علماء ہیں"۔ اس حدیث مبارکہ کو امام احمد رحمۃ اللہ علیہ اور ان کے علاوہ نے روایت کیا۔[35]

نبی کریم ﷺ کا فرمان ذیشان ہے "جب نبی کریم ﷺ سے مخلوق میں شریر لوگوں سے متعلق سوال کیا گیا، تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اے میرے اللہ معاف فرما حتیٰ کہ یہی جملہ کئی بار دھرایا، پھر فرمایا، برے علماء"۔ اس حدیث مبارکہ کو امام دارمی رحمۃ اللہ علیہ نے حکیم سے اور امام بزار رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت معاذ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔[36]

---

34 هو فی (کنز العمال: 10/ 260) عن الدیلمی باسناد عمر بن صبح، عن کثیر بن زیاد، عن الحسن. به، رواه ابن الجوزی فی (موضوعات: 1/ 134) من طریق عمر بن صبح، به. و قال هذا حدیث موضوع.... والمتهم به عمر بن صبح. و قال ابن حبان یضع الحدیث علی الثقات....... و قال الدارقطنی.... متروك. و هو فی (اللآلی المصنوعة: 1/ 149)، و قال موضوع. آفته عمر بن صبح وضاع

35 رواه احمد: 765، و ابن شیبة: 37476، و ابو یعلی: 466. و اسناده ضعیف فیه جابر الجعفی. و هو ضعیف. و قال البوصیری فی (اتحاف خیرة المهرة: 5/ 35) مدار اسناد حدیث علی هذا علی جابر الجعفی، و هو ضعیف

36 انظر: (تخریج الاحیاء: 1/ 48)، قال العراقی، رواه الدارمی بنحوه من روایة الاحوص بن حکیم عن ابیه مرسلا، و هو ضعیف. و رواه البزار فی (مسنده) من حدیث معاذ بسند ضعیف. قلت: و حدیث معاذ سلف برقم: 15. و هو حدیث منکر. واما حدیث حکیم: فرواه الدارمی فی (سننه: 400) من طریق بقیة بن الولید، عن الاحوص بن حکیم، عن ابیه مرسلا، و بقیة بن الولید ضعیف، و کذلك هو مرسل

نبی کریم صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کا فرمان عالی شان ہے "جو بادیہ نشین ہوا وہ سخت دل ہو گیا اور جس نے شکار کی اتباع کی وہ غافل ہو گیا اور جو سلطان کے پاس آیا وہ فتنہ میں مبتلا ہو گیا"۔ اس حدیث مبارکہ کو امام ابو داؤد رحمۃ اللہ علیہ اور امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کیا اور اس حدیث مبارکہ کو حسن قرار دیا۔ اور امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث مبارکہ کو حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا۔ [37]

نبی کریم صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کا فرمان عالی شان ہے "عنقریب تم پر ایسے حکمران ہوں گے جو اچھے اور برے کام کریں گے جس نے برے کاموں کا انکار کیا وہ بری ہو گیا اور جس نے برے کاموں کو ناپسند کیا وہ سلامت رہا البتہ جس شخص نے برے کاموں کو پسند کیا اور ان کی پیروی کی تو اللہ عزّ و جل اس کو اپنی رحمت سے دور کرے گا۔ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے عرض کیا، کیا ہم ان سے جنگ نہ کریں؟؟؟ نبی کریم صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے فرمایا: نہیں، جب تک کہ وہ نماز پڑھتے ہیں"۔ یہ حدیث مبارکہ مسلم شریف میں حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے۔ [38]

نبی کریم صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کا فرمان عالی شان ہے "جُبّ حزن سے اللہ کی پناہ مانگو، عرض کیا گیا کہ اے اللہ کے رسول صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم جُبّ حزن کیا ہے؟؟؟ رسول اللہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے فرمایا، وہ جہنم میں ایک وادی ہے جس سے خود جہنم بھی دن میں ستر مرتبہ پناہ مانگتی ہے۔ اللہ تعالی نے اس کو ریاکار قاریوں کے لیے تیار کیا ہے، اور بیشک شریر قاری وہ ہیں جو امراء سے میل ملاپ رکھتے

---

37 رواہ (ابوداود: 2859)، و (الترمذی: 2406)، والنسائی فی (الکبری: 4309)، و (احمد: 3362) وفی اسنادہ ابو موسی، قال ابو القطان فی (بیان الوہم الایہام: 4/ 362) لا یعرف البتۃ، و مع ذلك حسنه الترمذی و غیرہ، لکن له شاهد من حدیث ابی هریرہ عند (ابی داود: 2860)، والترمذی فی (العلل الکبیر: 2/ 829-830)، و قد اعله البخاری و ابو حاتم الرازی کما فی (العلل: 2/ 246) لابنه، والدارقطنی فی (العلل: 8/ 240-241)، و بمجموعهما یحسن الحدیث

38 رواہ (صحیح مسلم: 1854) و (ابوداود: 4760) و (احمد: 26528)

ہیں"۔ اس حدیث مبارکہ کو امام عقیلی رحمۃ اللہ علیہ، امام عسکری رحمۃ اللہ علیہ اور امام ابن عساکر رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔[39]

امام ابن عساکر رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت کی، حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا" اگر اہل علم، علم کی حفاظت کریں اور اس کو اس کے اہل پر پیش کریں تو وہ اپنے زمانے کے لوگوں کے سردار بن جائیں گے، لیکن اہل علم اس کو اہل دنیا پر پیش کرتے ہیں تاکہ اہل دنیا سے مال واسباب حاصل کریں، پس وہ علماء ان دنیاداروں کے لیے حقیر ہوگئے۔ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا: جس نے تمام غموں کو ایک غم یعنی آخرت کا غم بنالیا تو اللہ تعالی اس کے لیے تمام غموں سے کافی ہو جائے گا لیکن جسے دنیا کے معاملات کے غموں نے جکڑ لیا تو پھر اللہ کو پرواہ نہیں کہ وہ کس وادی میں ہلاک ہوا"۔[40]

نبی کریم ﷺ نے فرمایا" جس نے آخرت سے محبت کی تو اس نے اپنی دنیا کا نقصان کیا اور جس نے دنیا اسے محبت کی تو اس نے اپنی آخرت کا نقصان کیا، پس بقا کو فنا پر ترجیح دو"۔[41]

---

39 انظر: (کنزالعمال: 10/ 274)، و هو فی (مسند الفردوس للدیلمی: 2/ 49) بلا اسناد. ورواه الطبرانی فی (الدعاء: 1390)، وتمام فی (فوائده: 492) والبیهقی فی (البعث و النشور: 481) و العقیلی فی (الضعفاء: 2/ 241) و ابنُ عدی فی (الکامل: 5/ 228) و ابن الجوزی فی (الموضوعات: 3/ 263)، و فی اسناده ابو بکر بن عبدالله الداهری، و ضعفه احمد و ابن المدینی و ابن معین و النسائی، و قال الجرجانی: کذاب، و قال ابن عدی: حدیث باطل. و قال العقیلی: حدیثه لیس بشیء، یحدث بحدیث لااصل لها. و یحیل علی الثقات. و قال ابن الجوزی: حدیث لا یصح

40 رواه ابن عساکر فی (تاریخه: 33/ 174) و رواه (ابن ماجة: 257) و ابن ابی شیبة: 345) و البیهقی فی (المدخل: 559)، و فی (الشعب: 1744)، و ابن عبد البر فی (جامع بیان العلم: 1128) و ابو نعیم فی (الحلیة: 2/ 105)، والدارقطنی فی (العلل: 5/ 42)، و الآجری فی (اخلاق القرآن: 130)، و فی (اخلاق العلماء: 91). قال البوصیری فی (مصباح الزجاجة: 1/ 38) هذا اسناد فیه نهشل بن سعید، قال البخاری: روی عنه معاویة النصری احادیث مانکیر، و قال الحاکم: روی عن الضحاك المعضلات، و قال ابو سعید النقاش، روی عن الضحاك الموضوعات

41 اورده الهندی فی (کنزالعمال: 3/ 197)، ونسبه لاحمد و الحاکم عن ابی موسی. ورواه (احمد: 19697)، والحاکم (4/ 343)، و (ابن حبان: 709)، والقضاعی فی (مسند شهاب: 417)، و البیهقی فی (السنن: 3/ 517)، و فی (الشعب: 9854) و البغوی فی (شرح السنة: 4038) من طریق المطلب بن عبدالله بن حنطب، عن ابی موسی الاشعری مرفوعا، وهو اسناد منقطع، المطلب لیس له سماع من الصحابة

جان لیجیے کہ بہت کم علم و عرفان بلکہ ادنی ایمان یہ ہے کہ یقین کر لیا جائے کہ دنیا فانی ہے اور آخرت باقی ہے اور علم کا نتیجہ و ثمرہ یہ ہے کہ باقی کو فانی پر ترجیح دی جائے۔ بلکہ اگر بقاء ٹھیکری اور فناء سونا ہو تو عاقل فناء کو چھوڑ کر بقاء کو ہی اختیار کرے گا۔ حالانکہ آخرت ہی تو سونا ہے اور باقی رہنے والا ہے اور دنیا تو ٹھیکری ہے فناء ہونے والی۔ جیسا کہ اس کی طرف کلام الٰہی میں اشارہ ہے،

" قُلْ مَتَاعُ الدُّنْيَا قَلِيْلٌ ۚ وَالْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لِّمَنِ اتَّقٰى " (النساء:77)

فرما دیجیے کہ دنیا کا برتنا تھوڑا ہے اور ڈر والوں کے لیے آخرت اچھی۔

اور دوسری آیت مبارکہ میں ہے،

"وَالْاٰخِرَةُ خَيْرٌ وَّاَبْقٰى" (الاعلیٰ:17)

اور آخرت بہتر اور باقی رہنے والی۔

نبی کریم ﷺ کا فرمان عالی شان ہے "اگر اللہ تعالی کے نزدیک دنیا کی حیثیت مچھر کے پر کے برابر بھی ہوتی تو اللہ تعالی کافر کو پانی کا ایک گھونٹ بھی عطا نہ فرماتا"۔[42]

اللہ تعالی کا فرمان عالی شان ہے،

"وَلَوْلَآ اَنْ يَّكُوْنَ النَّاسُ اُمَّةً وَّاحِدَةً لَّجَعَلْنَا لِمَنْ يَّكْفُرُ بِالرَّحْمٰنِ لِبُيُوْتِهِمْ سُقُفًا مِّنْ فِضَّةٍ وَّ مَعَارِجَ عَلَيْهَا يَظْهَرُوْنَ" (الزخرف: 33)

"وَلِبُيُوْتِهِمْ اَبْوَابًا وَّسُرُرًا عَلَيْهَا يَتَّكِـُٔوْنَ" (الزخرف: 34)

"وَزُخْرُفًا ۭ وَاِنْ كُلُّ ذٰلِكَ لَمَّا مَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۭ وَالْاٰخِرَةُ عِنْدَ رَبِّكَ لِلْمُتَّقِيْنَ" (الزخرف: 35)

42 رواه الترمذی:2320 و ابن ماجه:4110، و الحاكم:4/ 341 من حديث سهل بن سعد مرفوعا. و قال الترمذی: صحيح غريب من هذا الوجه. و صححه الحاكم، و فی اسناد زكريا بن منظور ضعيف، لكن للحديث شواهد من حديث ابی هريرة عند البزار:3693، و القضاعی:1440، و اسناده ضعيف، و شاهد آخر من حديث ابن عمر عند القضاعی:1439، والخطيب فی تاريخه:4/ 92، و قال: غريب جدا من حديث مالك. و الحديث حسن بمجموع شواهده

اور اگر یہ نہ ہوتا کہ سب لوگ ایک دین پر ہو جائیں تو ہم ضرور رحمٰن کے منکروں کے لیے چاندی کی چھتیں اور سیڑھیاں بناتے جن پر چڑھتے، اور ان کے گھروں کے لیے چاندی کے دروازے اور چاندی کے تخت جن پر تکیہ لگاتے، اور طرح طرح کی آرائش اور یہ جو کچھ ہے جیتی دنیا کے اسباب ہے اور آخرت تمہارے رب کے پاس پرہیز گاروں کے لیے ہے۔

**بہر حال امت کے بڑوں سے اس بارے میں آثار:**

ابو عمران الجونی رحمۃ اللہ علیہ نے ھرم بن حیان رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے فرمایا: فاسق عالم سے بچو۔ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کو جب یہ خبر پہنچی تو فرمایا، کونسا عالم منافق ہے ؟؟؟ ھرم بن حیان رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کی طرف خط لکھا، اے امیر المومنین رضی اللہ عنہ، میرے ارادہ خیر کا ہے، فاسق عالم وہ ہے جو کلام تو اپنے علم سے کرے گا لیکن عمل فسق والا کرے گا پس وہ لوگوں پر معاملات کو مشتبہ کردے گا اور وہ گمراہ ہو جائیں گے۔ اس کو امام ابن سعد رحمۃ اللہ علیہ اور امام مروزی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی روایت کیا۔[43]

میں عرض کرتا ہوں: مندرجہ بالا کی تائید تو قرآن شریف سے بھی ہے، اللہ تعالی نے ارشاد فرمایا،

"كَبُرَ مَقْتًا عِنْدَ اللهِ اَنْ تَقُوْلُوْا مَالَا تَفْعَلُوْنَ" (الصف:3)

کتنی سخت ناپسند ہے اللہ کو وہ بات کہ وہ کہو جو نہ کرو۔

اور فرمان عالی شان ہے کہ:

"اَتَاْمُرُوْنَ النَّاسَ بِالْبِرِّ وَتَنْسَوْنَ اَنْفُسَكُمْ وَاَنْتُمْ تَتْلُوْنَ الْكِتٰبَ۔اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ" (البقرة:44)

کیا لوگوں کو بھلائی کا حکم دیتے ہو اور اپنی جانوں کو بھولتے ہو حالانکہ تم کتاب پڑھتے ہو تو کیا تمہیں عقل نہیں۔

43 رواہ ابن سعد فی (الطبقات:7/ 133)، والدارمی فی (سننہ:320)، واحمد فی (الزھد:1285)

حضرت سفیان رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں، جہنم میں ایک وادی ہے جس میں صرف بادشاہوں سے تعلق رکھنے والے قاری ہونگے۔[44]

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں، فتنے کی جگہ سے بچو، عرض کی گئی وہ کونسی جگہیں ہیں؟؟؟ تو فرمایا: امراء کے دروازے جن سے تم میں سے کوئی امیر کے پاس آئے اور جھوٹ میں اسکی تصدیق کرے اور اس کی خوشامد کرے۔[45]

کمیل بن زیاد رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: حضرت علی رضی اللہ عنہ نے میرا ہاتھ پکڑا اور مجھے وادی میں ایک طرف لے گئے، جب صحراء میں پہنچے تو سانس لیا، پھر فرمایا، اے کمیل! بیشک یہ دل برتن ہے پس ان دلوں میں سے زیادہ اچھاوہ ہے جو زیادہ یاد کرنے والا ہے۔ جو میں تم سے کہوں وہ یاد رکھو، لوگ تین طرح کے ہیں،

1: راسخ عالم۔ 2: طالب علم جو نجات کے راستے پر ہو۔

3: انتہائی درجہ کا ذلیل آدمی جو ہر ابھرتے فتنے کی پیروی کرتا ہو۔

ہوا کے ساتھ پھر جانے والے، علم کے نور سے روشنی حاصل نہیں کرتے اور کسی باوثوق رکن کی ترف رجوع نہیں کرتے۔ اے کمیل! علم مال سے بہتر ہے، علم تمہاری حفاظت کرتا ہے اور تم مال کی، علم خرچ کرنے سے بڑھتا ہے اور مال کا خرچ کرنا اس کو کم کر دیتا ہے۔ اے کمیل! علم کی محبت ایک قرض ہے جس کا بدلہ دیا جائے گا۔ عالم اس کو حاصل کرتا ہے اپنی زندگی میں رب کی اطاعت کرنے کے لیے اور وفات کے بعد معاملات کی بہتری کے لیے۔ مال کا خرچ مال کے زوال سے زائل ہو جاتا ہے اور علم حاکم ہے اور مال وہ ہے جس پر حکومت کی جاتی ہے۔ اے کمیل! مال کے خزانچی مرجاتے ہیں حالانکہ وہ زندہ ہوتے ہیں۔ (ضمیر مردہ ہو جاتے ہیں۔) علماء باقی رہتے ہیں جب تک زمانہ باقی رہتا ہے حالانکہ ان کے اجسام مفقود ہو جاتے ہیں۔ لیکن ان کی مثالیں دلوں میں موجود رہتی ہیں۔ بیشک یہاں علم ہے اور اپنے سینے کی طرف اشارہ فرمایا، کاش میں پاتا اس علم کو حاصل کرنے والے۔ پھر

---

44 رواہ ابن عبد البر فی (جامع بیان العلم:1097)

45 رواہ معمر بن راشد فی (جامعہ:20643)، و ابن ابی شیبہ:37733، و ابن عبد البر فی (جامع بیان العلم:1103)، و البیہقی فی (الشعب:8965)، و ابو نعیم فی (الحلیۃ:1/ 277)

فرمایا، اے میرے اللہ، میں ایسا طالب پاتا ہوں جو اعتماد کے قابل نہیں ہے، وہ دین کو دنیا میں کمائی کا ذریعہ بناتا ہے، اللہ کریم جَلَّ جَلَالَہٗ کی نعمتوں کے سبب اس کے محبوب بندوں پر طعن کرتا ہے اور کی مخلوق پر حجت بازی کر کے غلبہ پاتا ہے، یا اہل حق پر بے جا تنقید کرتا ہے لیکن اس کے دل میں پہلا شبہ پیدا ہوتے ہی شک کی سیاہی جم جاتی ہے، اس کا بصیرت سے کوئی تعلق نہیں ہوتا، نہ یہ نہ وہ، یا تو وہ خواہشات اور شہوات کا مارا ہوتا ہے، یا مال جمع کرنے اور ذخیرہ اندوزی کے سبب ہلاک ہونے والا، یہ دونوں ہی دین کی رعایت کرنے والے نہیں ہیں بلکہ چرنے والے جانوروں کے مشابہ ہیں۔ اسی طرح علم کو موت ہوتی ہے عالم کی موت سے۔ پھر فرمایا، اے میرے اللہ، زمین اس سے خالی ن،ہیں کہ اس میں تیری حجت قائم کرنے والے موجود ہیں ظاہر و واضح طور پر یا پوشیدہ و چھپے انداز میں تا کہ اللہ کہ نشانیاں و دلیلیں باطل نہ ہوں۔ لیکن کتنے اور کہاں ہے وہ لوگ ؟؟؟ یقیناً وہ بہت تھوڑے ہیں اور مقام و مرتبت کے اعتبار سے بہت بلند ہیں۔ کہ جن کے ذریعے اللہ تعالی اپنی نشانیوں کی حفاظت فرماتا ہے یہاں تک کہ وہ اس علم کو اپنے جیسے لوگوں کے سپرد کر دیتے ہیں اور اس علم کے بیج کو ان کے دلوں میں بو دیتے ہیں۔ یوں ان لوگوں کے سبب امور الٰہی کی حقیقت مضبوط ہو جاتی ہے اور وہ یقین کی روح سے مل جاتے ہیں۔ اور آسان کر دیتے ہیں ان امور کو کہ جن کو حد سے بڑھنے والے لوگ مشکل بنا دیتے ہیں۔ اور محبت کرتے ہیں اس چیز سے کہ جس سے جہلاء تکلیف محسوس کرتے ہیں۔ وہ دنیا میں ان بدنوں کے ساتھ رہتے ہیں لیکن ان کی روحیں محل اعلیٰ پر معلق ہوتی ہیں۔ یہی اللہ تعالی کے نائبین ہیں کہ زمین میں لوگوں کو اس کی طرف بلانے والے ہیں۔ اشتیاق ہے ان لوگوں کے دیدار کا، میں اللہ سے اپنے اور تمہارے لیے استغفار کرتا ہوں۔ اس کو ابن الانباری رحمۃ اللہ علیہ نے کتاب "مصاحف" میں اور مرھبی رحمۃ اللہ علیہ نے کتاب "العلم" اور نصر رحمۃ اللہ علیہ نے کتاب "حجہ" اور ابن عساکر رحمۃ اللہ علیہ نے ذکر کیا۔ اور ابو نعیم رحمۃ اللہ علیہ نے کتاب "الحلیہ" میں ذکر کیا۔[46]

---

46 انظر: (کنز العمال:10/ 263-264). و رواہ ابو نعیم فی (الحلیۃ:1/ 79)، و ابن عساکر فی =

اعمش رحمۃ اللہ علیہ سے عرض کی گئی: کہ آپ نے علم کو زندہ کیا اس طور کہ آپ سے کثیر لوگوں نے علم حاصل کیا۔ اعمش رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا، تم جلدی نہ کرو، ایک تہائی لوگ وہ ہوتے ہیں جو ادراک سے پہلے مر جاتے ہیں اور ایک تہائی وہ ہوتے ہیں جو بادشاہوں کے دروازوں کو لازم پکڑتے ہیں اور باقی ایک تہائی میں سے کم ہی کامیاب ہوتے ہیں۔ (47)

امام اوزائی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں، اللہ کے نزدیک سخت ناپسندیدہ وہ عالم ہے جو عہدیداروں سے میل جول رکھے۔ (48)

مکحول دمشقی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں، جس نے قرآن سیکھا اور دین کی سمجھ حاصل کی پھر بادشاہ کی چاپلوسی کرتے ہوئے اسکی صحبت حاصل کی اور اس چیز کی لالچ کی جو اسکے ہاتھ میں ہے تو اپنے گناہوں کے مطابق جہنم میں رکھا جائے۔ (49)

سمنون رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں، یہ بات عالم کے حق میں کتنی بری ہے کہ، لوگ اس کے پاس آئیں اور وہ مجلس میں موجود نہ ہو اور لوگ بتلائیں کہ وہ تو حاکم کے پاس گیا ہے۔

فرمایا: میں سنا کرتا تھا کہ جب تم عالم کو دنیا کی محبت میں مبتلا دیکھو تو اس کو اپنے دین میں تہمت زدہ سمجھو۔ میرا تجربہ ہے کہ، جب کبھی میں حاکم کے پاس گیا اور اس کی مجلس سے

---

=

(تاریخه:14/ 17)، و الشجری فی (امالیه:1/ 88)، الطیوری فی (الطیوریات:535)، و الابهری فی (فوائده:16) و الخطیب فی (الفقیه و المتفقه:1/ 182)، والمزی فی (تهذیب الکمال:24/ 220) من طریق ثابت بن ابی صفیة ابی حمزة الثمالی، عن عبد الرحمان بن جندب، عن کمیل بن زیاد النخعی، به. وهو خبر واه. فی اسناده ابو حمزة الثمالی، وهو واهی الحدیث، متروك، رافضی، و عبد الرحمان بن جند قال الذهبی: مجهول. و کمیل بن زیاد شیعی رافضیمم و ثقه بعضهم، و قال ابن حبان فی (المجروهین:2/ 221): کان من المفطرین فی علی، ممن یروی عنه المفضلات و فیه المعجزات، منکر الحدیث جدا، تتقی روایته و لا یحتیج به. قلت: و فی الفاظ هذا الخبر ما یتقی و یجتنب. و رواه من وجه آخر: الخطیب فی (تاریخه:7/ 408) و من طریقه ابن عساکر فی (تاریخه:50/ 251) من طریق هشام بن محمد بن السائب الکلبی، عن ابی مخنف لوط بن یحیی، عن فضیل بن خدیج، عن کمیل بن زیاد، به. و فی اسناده هنشام بن محمد الکلبی، و هو احد المتروکین، رافضی. و ابو مخنف لوط بن یحیی، متروك. و فضیل بن خدیج: مجهول

47 اورده ابن عبد البر فی (جامع بیان العلم:1115)، و الغزالی فی (الاحیاء:1/ 68)

48 رواه المروزی فی (اخبار الشیوخ:188). وهو فی (الاحیاء:1/ 68)

49 انظر: (الاحیاء:1/ 68)

واپس پلٹا تو میں نے اپنے نفس کا جائزہ لیا اور محسوس ہوا کہ میرا نفس دین سے بہت دور ہو گیا ہے۔ تم لوگ جانتے ہو اور دیکھتے ہو کہ کیسے میں حکام وقت سے ملتا ہوں، تم لوگ اس بات سے بخوبی واقف ہو میں انہیں انتہائی سست کہتا ہوں، اکثر ان کی خواہشات کے خلاف کرتا ہوں، یہ بھی چاہتا ہوں کہ ان کے گھر تک جانے کی نوبت نہ آئے، اور نہ میں ان سے کچھ لیتا ہوں نہ ان کے ہاں پانی پیتا ہوں۔[50]

پھر فرمایا: ہمارے زمانے کے علماء بنی اسرائیل کے علماء سے بھی بدتر ہیں، وہ بادشاہوں کو صرف آسان امور بتاتے ہیں یا ان کی مرضی کے عین مطابق بتاتے ہیں اور اگر وہ ان کو اس چیز کی خبر دیں جو بادشاہوں پر در حقیقت لازم ہے اور اس میں بادشاہوں کی نجات ہے تو اس بات کو وہ ناپسند کریں گے اور ان کے روابط مشکل میں پڑ جائیں گے۔ لیکن یہ علماء کے لیے ان کے رب تعالی کے نزدیک نجات کا باعث ہو گا۔[51]

امام حسن بصری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں، تم سے پہلے لوگوں میں ایک ایسی شخص تھے جو رسول اللہ ﷺ کے صحبت یافتہ اور بڑے عظیم المرتبت تھے، عبد اللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ تھے۔ یہ سلاطین کے پاس نہیں جاتے تھے بلکہ ان سے متنفر تھے۔ ان کے صاحبزادوں نے ایک دن عرض کیا، ابا جان! جو لوگ اسلام اور صحبت رسول ﷺ میں آپ کے ہمسر نہیں ہیں وہ بادشاہوں کے پاس آتے جاتے ہیں اور اعزاز واکرام پاتے ہیں اگر آپ بھی چلے جائیں تو کتنا ہی اچھا ہو۔ تو حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے فرمایا، بیٹو! دنیا مردار ہے اور کچھ لوگ اسے گھیرے ہوئے ہیں، خدا کی قسم میں ہرگز ان کا شریک نہیں بن سکتا۔ صاحبزادوں نے عرض کیا، یوں تو آپ بے سروسامان ہی وفات پا جائیں گے، تو حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے فرمایا، ایمان کے ساتھ بے سروسامانی کی حالت میں مرنا میرے لیے زیادہ پسندیدہ ہے اس سے کہ میں میروں موٹا منافق یعنی منافق جو مال کھائے بھی اور سمیٹے

---

50 انظر: (الاحیاء:1/ 68). و سمنون: ھو ابن حمزة الخواص، یعرف بسمنون المحب، تتلمذ علی السری السقطی، توفی سنة 298ھ.. انظر: (طبقات الصوفیة للسلمی:158)

51 اوردہ الغزالی فی (الاحیاء:1/ 76)

بھی۔ امام حسن بصری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے اپنے بیٹوں کو شکست دے دی مکالمہ میں کیونکہ انہوں نے جان لیا کہ مٹی گوشت اور موٹاپے یعنی توانا جسم کو چٹ کر جاتی ہے۔[52]

حضرت ابوذر غفاری نے حضرت سلمہ رضی اللہ عنہما سے فرمایا، بادشاہوں کے دروازوں پر مت جاؤ، بیشک تم ان کی دنیا سے تھوڑا فائدہ حاصل کرو گے اور وہ تمہارے دین کا نقصان زیادہ کریں گے۔[53]

حضرت عمر بن عبد العزیز رضی اللہ عنہ نے حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ کو خط لکھا: سلام اور دعا کے بعد عرض ہے: میری ان لوگوں کی طرف رہنمائی فرمایئے جن سے میں اللہ کے دین کے بارے میں مدد حاصل کروں۔ تو حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ سے جواباً ارشاد فرمایا: اہل دین آپ کے پاس نہیں آئیں گے اور اہل دنیا کے پاس آپ نہیں جائیں گے۔ لہٰذا اپنے پاس شرفاء کو رکھا کریں کیونکہ وہ اپنی شرافت کو خیانت کے ساتھ میلا نہیں کرتے۔[54]

امام اوزائی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت بلال بن سعد رضی اللہ عنہ سے حکایت کرتے ہیں، کہ وہ فرمایا کرتے تھے: جب تم میں سے کوئی شخص تھانیدار کو دیکھتا ہے تو اس سے اللہ کی پناہ مانگتا ہے اور جب دنیا دار علماء کو دیکھتا ہے جو مخلوق سے تعلقات رکھتے ہیں اور مرتبوں کے حصول کے شوق میں، تو ان دنیادار علماء سے نفرت نہیں کرتا حالانکہ وہ تھانیدار کی نسبت زیادہ نفرت کے حقدار ہوتے ہیں۔[55]

حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اگر تمہارے لیے دنیا باقی رہی اور تم دنیا کے لیے باقی نہ رہے تو دنیا کے طلب کرنے کا اور اس کو کمانے کے لیے عمر گزارنے کا کیا فائدہ۔ اللہ کے فضل سے کہنے والے نے کیا خوب کہا:

---

52 اوردہ الغزالی فی (الاحیاء:1/ 69)
53 اوردہ الغزالی فی (الاحیاء:1/ 69)
54 اوردہ ابو طالب المکی فی (قوت القلوب:1/ 233)، والغزالی فی (الاحیاء:1/ 69)
55 اوردہ الغزالی فی (الاحیاء:1/ 76)

هب الدنيا تساق اليك عفوًا أليس مصير ذاك الى زوال

وما دنياك الا مثل ظل أظلك ثم آذن بارتحال[56]

دنیا کو چھوڑو اور وہ تمہاری طرف آئے گی، دنیا کا انجام زوال ہے۔ تمہاری دنیا تو سائے مثل ہے، تم پر سایہ کرے گی اور آگے بڑھ جائے گی۔

اور ایک دوسرے صاحب نے کہا:

أضغاث نوم أو كظل زائل

ان اللبيب بمثلها لا يخدع[57]

دنیا الجھے ہوئے خوابوں اور ڈھلنے والے سایہ کی طرح ہے سمجھ دار انسان ایسی چیز سے دھوکہ نہیں کھاتا۔

حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا، کہ مجھے قراء اور علماء سے میرے خون بہائے جانے کا خوف ہے، تو لوگوں نے اس بات کا ناپسند کیا۔ سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا، ایسا میں نہیں کہتا بلکہ یہ قول حضرت ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ کا ہے[58] جو کہ امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے استاد ہیں۔

جناب عطار حمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ مجھے سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا، قراء سے بچو اور مجھے ان سے بچاؤ، اگر میں انار پسند کرنے کے معاملہ میں بھی ان کی خواہش کی مخالفت کروں اور میں کہوں کہ یہ میٹھا ہے اور وہ کہیں کہ یہ کڑوا ہے، تو میں اس سے امان نہیں پاتا کہ وہ سلطان کے ذریعے میرا خون بہانے کی کوشش کریں گے۔[59]

---

56 انظر: (الاحياء:3/ 2089)، و (المجالسة للدينورى:3/ 354) و (بهجة المجالس لابن عبد البر:1/ 29) و نسبه لابى العتاهية

57 انظر: (الاحياء:3/ 214)، و (الزهد لابن ابى الدنيا:23)، و (التبصرة لابن الجوزى:52)

58 رواه الدينورى فى (المجالسة:2881). وانظر: (ترتيب المدارك:3/ 389)

59 انظر: (فيض القدير:2/ 80)

مالک بن دینار رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ انہوں نے فرمایا: میں تمام خلقت کے بارے میں قراء کی شہادت قبول کرلوں گا لیکن آپس میں ایک دوسرے کے بارے میں گواہی قبول نہیں کروں گا کیونکہ میں انکو آپس میں حسد کرنے والا پاتا ہوں۔(60)

میں ملا علی القاری عرض کرتا ہوں: اگر وہ ظلم پر مدد کرنے والا ہو تو لازم ہے کہ اس کی گواہی کسی کے بارے میں بھی قبول نہ کی جائے کیونکہ یا تو وہ ظالم ہو گا یا فاسق۔

فضیل رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے، انہوں نے اپنے بیٹے سے فرمایا: میرے لیے گھر قراء سے دور خریدو، میں دوری تو نہیں چاہتا لیکن اگر مجھ سے کوئی خطا سرزد ہوئی تو یہ مجھ پر ہنسیں گے اور اگر مجھ پر کوئی نعمت ظاہر ہوئی تو یہ مجھ سے حسد کریں گے۔(61)

اور کیا ہی خوب کسی نے ان لوگوں کے حال کو بیان کیا ہے،

تشاغل قوم بدنیاهم　　　　وقوم تخلّوا بمولاهم

فألزمهم باب مرضاته　　　　وعن سائر الخلق أغناهم(62)

کچھ لوگوں ایسے ہیں کہ ان کو ان کی دنیا نے مشغول کر دیا اور کچھ ایسے لوگ ہیں کہ جنہوں نے خود کو اپنے مولا کی عبادت کے لیے فارغ کر لیا، پس اس کی رضا ان کے لیے لازم ہو گئی اور ان کو ساری مخلوق سے بے پرواہ کر دیا۔

اور ایک دوسرے صاحب نے کہا،

أرى الزهاد في رَوحٍ وراحة　　　　قلوبهم عن الدنيا مراحة

اذا ابصرتهم ابصرت قومًا　　　　ملوك الارض شيمتهم سماحة(63)

60 رواه الدينوری فی (المجالسة:2947)، و لفظه: اقبل شهادة القراء فی كل شیء الا بعضهم على بعض، فانهم اشد تحاسدا من التيوس

61 انظر (فيض القدير:2/ 80)

62 انظر: (التدوين فی اخبار قزوين:4/ 201)، و قد نسبه لابی الوفاء القزوينی، و انظر ايضا: (فيض القدير:4/ 282)

63 انظر: (فيض القدير:4/ 73)

میں صوفیاء کو دیکھتا ہوں کہ ان کے دل اور روحیں سکون میں ہیں دنیا سے۔ جب میں ان کو دیکھتا ہوں تو ایسی قوم کو دیکھتا ہوں جو زمین پر بادشاہ ہیں اور ان کی صفات قابل ستائش ہیں۔

اور بعض مشائخ فرماتے ہیں: جو کھانا تمہارے مقدر میں لکھ دیا گیا کہ اسے تم کھاؤ گے تو اس کو تمہارے علاوہ کوئی نہیں کھا سکتا، پس اپنے رزق کو عزت کے ساتھ کھاؤ ذلت کے ساتھ نہ کھاؤ۔

اور مشائخ کے اس قول کی اصل وہ حدیث مبارکہ ہے جو نبی کریم ﷺ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے فرمایا: ضرور آپکے غم کم ہو جائیں گے جو آپکے مقدر میں ہے وہ آپ کو ملے گا اور جو نہیں ہے وہ نہیں ملے گا۔[64]

میں نے کہا: اس حدیث مبارکہ کی تائید اللہ تعالی کا فرمان عالی شان فرماتا ہے،

"قُلْ لَّنْ يُّصِيْبَنَآ اِلَّا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَنَا" (التوبة: 51)

آپ فرمایئے ہمیں نہ پہنچے گا مگر جو اللہ نے ہمارے لیے لکھ دیا۔

مشہور حدیث مبارکہ ہے،

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "جو تمہاری قسمت میں ہے اس سے تم محروم نہیں رہو گے اور جو تمہاری قسمت میں نہیں ہے وہ تمہیں مل نہیں سکتا"۔[65]

---

64 رواہ ابن ابی الدنیا فی (الفرج بعد الشدۃ:28)، و ابن عاصم فی (الآحاد و المثانی:2806)، و اللالکائی فی (شرح اصول الاعتقاد:1080)، و البیهقی فی (القضاء و القدر:237)، و ابو نعیم فی (معرفة الصحابة: 2441) من طریق عیاش بن عباس، عن مالك بن عبدالله المعافری: ان رسول الله ﷺ قال لعبدالله ابن مسعود: (لاتكثر همك، ما يقدر يكن، و ما ترزق ياتك). و رواه البيهقی فی (الشعب:1144)، و ابن قانع فی (معجم الصحابة:3/ 43)، و ابو نعيم فی (معرفة الصحابة:2441)، من طريق نافع بن يزيد، عياش بن عباس، عن عبد بن مالك المعافری، عن جعفر بن عبدالله بن الحكيم، عن خالد بن رافع: ان النبی ﷺ قال لابن مسعود: (لاتكثر همك.....). قال العراق فی (تخريج الاحياء:1/ 1146): رواه ابونعيم من حديث خالد بن رافع، وقد اختلف فی صحبته، ورواه الاصفهانی فی (الترغيب والترهيب) من رواية مالك بن عمو المغافری مرسلا. و قال ابن حجر فی (الاصابة:2/ 199): الاضطراب فيه من عياش بن عباس فانه ضعيف. وقال ابو القاسم البغوی فی (معجم الصحابة:2/ 238): و لا اعلم لخالد بن رافع هذا و لا ادری له صحبة ام لا

حدیث مبارکہ ہے:

"قلم اللہ تعالی کے علم پر خشک ہو گیا"۔ (66)

اور ایک روایت میں ہے:" قلم خشک ہو گیا وہ لکھ کر جو قیامت تک ہونے والا ہے"۔ (67)

حضرت علی رضی اللہ عنہ کی روایت ہے، فرمایا: اگر تم نے صبر کیا تو تقدیر تم پر چلے گی اور صبر کا پھل دیا جائے گا اور اگر تم نے بے صبری کی تو تقدیر تم پر چلے گی اور تم پر وبال ہو گا۔ (68)

بیشک اللہ تعالی فرماتا ہے، "بیشک میں اپنے اولیاء کو دنیا کو دور کروں گا دنیا سے جس طرح ایک مہربان چرواہا اپنے اونٹوں کو ھلاکت والی جگھوں سے دور کرتا ہے"۔ (69)

اسی ضمن میں بعض صوفیاء فرماتے ہیں،

سبقت مقادير الاله وحكمه

فأرح فؤادك من لعل و من لو (70)

سبقت لے گئیں اللہ تعالی کی تقدیریں اور اسکی حکمتیں پس سکون دو اپنے دل کو "کاش" اور "اگر مگر" سے۔

---

=

65 رواه (أبو داود:4700)، والترمذي:2294)، وأحمد:22705) من حديث عبادة بن الصامت و حسنه الترمذی

66 رواه البخاری فی (صحيحه:6596) تعليقا، و (الترمذی:2642)، و احمد فی (مسنده: 6644)، و (الحاكم:1/ 84)، و البيهقی فی (القضا و القدر:59) من حديث بن عبدالله بن عمرو بن العاص. و حسنه الترمذی

67 رواه (احمد:2803)، و (الترمذی:2516)، و الطبرانی فی (الكبير:12989)، و البيهقی فی (القضاء و القدر:306) من حديث ابن عباس

68 رواه ابن المقرئ فی (معجمه:369) عن الفريابی قوله. و اورده ابن الرفعة فی (كفاية النبية:5/ 169)، و صفی الدين فی (انس المسجون:63) من قول علی بن ابی طالب

69 اوردو ابن رجب فی (جامع العلوم و الحكم:2/ 190)، و ابن تيمية فی (امراض القلب و شفاؤها:24) من قول وهب بن منبه. و عزاه ابن تيمية لاحمد فی (الزهد) و لم اقف عليه. و معنى الرعة: الجرب

70 انظر: (فيض القدير:6/ 419)، و (الروض الباسم لابن الوزير:2/ 474)، وصدره: نفذ القضاء بكل ما هو كائن

اور ایک دوسرے صاحب نے فرمایا،

فلعل ما تخشاه لیس بکائن ولعل ما ترجوه لیس یکون

سیکون ما هو کائن فی وقته وأخو الجهالة متعب محزون[71]

شاید کہ جس کا تجھے خوف ہے وہ نہیں ہونے والا اور شاید کہ جس کی تو امید رکھتا ہے وہ نہیں ہوگا، عنقریب وہی ہوگا جو اپنے وقت میں ہونے والا ہے اور جاہل تو پریشان اور غمگین ہی ہوتا ہے۔

اور ایک صاحب نے فرمایا،

جری القلم القضاء بما یکون فسیان التحرك و السکون

جنون منك ان تسعی لرزق ویرزق فی غشاوته الجنین[72]

قلم قضاء چلی اور لکھا جو ہونے والا ہے پس کبھی چلی تو کبھی رکی، تجھے جنون ہے کہ تو رزق کے لیے کوشش کرے اور وہ تو رزق دیتا ہے بچے کو ماں کے پیٹ میں بھی۔

بعض بڑے علماء نے فرمایا، کہ ہم نے دنیا ترک کی، اس کے فوائد کی کمی اور کثرت مصائب، اس کے جلد فنا ہونے اور دنیا میں شریک لوگوں کے بے وقعت ہونے کے سبب۔[73]

اپنے زمانے کے لوگوں کے احوال سے بچنے، ان سے دوری اختیار کرنے اور دوری کا حکم دینے پر اور جو ضروری احتیاطیں ہیں ان کو لازم جاننے پر سلف وصالحین کا اجماع ہے۔ اور اس میں کوئی شک نہیں کہ وہ زیادہ نصیحت والے، زیادہ بصیرت والے اور زیادہ نیک تھے۔ ان کے بعد زمانہ اتنا بہتر نہ ہوگا کہ جتنا پہلے تھا۔

حضرت یوسف بن اسباط رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے، کہ انہوں نے فرمایا، میں حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کو فرماتے سنا، "اللہ کی قسم جس کے سوا کوئی معبود نہیں، تحقیق اس زمانہ میں تنہائی اختیار کرنا، مخلوق سے میل جول کم کرنا جائز ہے۔[74]

---

71 انظر: (فیض القدیر: 6/ 419)

72 انظر: (ادب الدنیا و الدین للماوردی: 228)، و (یتیمة الدهر للثعالبی: 5/ 163)، و قد نسباهما لابن الرومی

73 انظر: (فیض القدیر: 6/ 143)، و (الاحیاء: 4/ 420)

حجۃ الاسلام امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا، اگر ان کے زمانہ میں جائز و درست ہے تو ہمارے زمانہ میں واجب ہے۔[75]

میں ملا علی القاری عرض کرتا ہوں: مندرجہ بالا کی تائید کلام الٰہی سے یوں ہوتی ہے،

"یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا عَلَیْكُمْ اَنْفُسَكُمْ ۚ لَا یَضُرُّكُمْ مَّنْ ضَلَّ اِذَا اهْتَدَیْتُمْ"

(المائدة:105)

اے ایمان والو تم اپنی فکر رکھو تمہارا کچھ نہ بگاڑے گا جو گمراہ ہوا جبکہ تم راہ پر ہو۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ کا فرمان عالی شان ہے: جب تم دیکھو بخیلی و لالچ کی اطاعت کی جاتی ہے اور خواہشات کی پیروی کی جاتی ہے۔ رائے والا اپنی رائے پر خوش ہے تو ایسے حالات میں اپنا سوچو اور دوسروں کے معاملات سے دور ہو جاؤ۔[76]

ایک صاحب نے اپنے گھر کے دروازے پر لکھا: "اللہ تعالی جزاء دے اس شخص کو جو ہمیں نہیں جانتا اور نہ جزاء دے ہمارے دوستوں کو خاص طور پر، کیونکہ ان کے علاوہ سے ہمیں کبھی اذیت نہیں ملی۔[77]

حضرت فضیل رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: اس زمانے میں اپنی زبان کی حفاظت کرو، اپنی جگہ میں چھپ جاؤ، اپنے دل کا علاج کرو اور اس کی صحبت اختیار کرو کہ جسے تم اچھا جانو اور چھوڑ دو اس کو جسے تم ناپسند کرو۔[78]

---

=

74 رواہ ابن نعیم فی (الحلیة:6/ 388)، و الطیوری فی (الطیوریات:٨١٥)، و المروزی فی (اخبار للشیوخ:233)

75 انظر: (الاحیاء:2/ 233)

76 رواہ (ابو داود:4341)، و (الترمذی:3310) و حسنه، و (ابن ماجه:4041) و صححه (ابن حبان:385) من حدیث ابی ثعلبة الخشنی، و فیه: (اذا رایت شحا مطاعا، و هوی متبعا، و دنیا مؤثرة و اعجاب کل ذی رای برایه، فعلیك. یعنی بنفسك. و دع عنك العوام.....)

77 اورده الجاحظ فی (الحیوان:5/ 314)، و ابن قتیبة فی (عیون الاخبار:3/ 84)، و التنوخی فی (نشوار المحاضرة:2/ 253)، و ابو حیان التوحیدی فی (الصداقة:65)، و الآبی فی (نثر الدر فی المحاضرات:4/ 129) و ابن عبد البر فی (بهجة المجالس:1/ 144)، و نسبه بعضهم لشیخ من اهل الری

78 انظر: (حلیة الاولیاء:8/ 94)، و (احیاء علوم الدین 4/ 186)

حضرت داؤد طائی نے فرمایا: دنیا سے بہرے ہو جاؤ اور اپنی فکر کا محور جنت کو بنالو اور لوگوں سے یوں دور بھاگو جیسے شیر سے دور بھاگتے ہیں۔[79]

میں ملا علی القاری عرض کرتا ہوں: اس کی تائید کلام اللہ تعالی یوں فرماتا ہے،

"فَفِرُّوٓا اِلَى اللّٰهِ" (الذاريات:50)

اللہ کی طرف بھاگو۔

اور اللہ تعالی کا فرمان عالی شان ہے،

"وَتَبَتَّلْ اِلَيْهِ تَبْتِيْلًا" (المزمل:8)

اور سب ٹوٹ کر اسی کے ہو رہو۔

حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا،

یہ زمانہ ہے خاموشی کا، گھروں تک محدود ہونے کا، تھوڑی روزی پر اکتفاء کرنے کا یہاں تک کہ موت آجائے۔[80]

حضرت ابراھیم بن ادھم رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا،

انسان کو چاہیے کہ وہ ایک جامع شخصیت بن جائے، اپنے رب سے محبت کرے اور ایسے ہو جائے کہ لوگوں کے معاملات کی وجہ سے وحشت محسوس کرے۔[81]

جان لو: جب تم عبادت سے یوں ملو کہ جیسے اس سے ملنے کا حق ہے اور اس کو یوں لازم جانو کہ جیسے جاننے کا حق ہے تو تم نے مناجات کی حلاوت کو پالیا، کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ ﷺ سے مانوس ہو گئے۔ خلق اور اس کے معاملات و مقاصد سے بے پراوہ ہو گئے اور لوگوں کی صحبت، کلام و سلام سے وحشت زدہ ہو گئے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنھما نے فرمایا،

جمیع العلم فی القرآن لکن

---

79 انظر: (العزلة للخطابی: 18) و (الرسالة القشيرية: 54)، و (الاحياء: 2/ 222)

80 انظر: (العزلة للخطابی: 19) و (الاحياء: 2/ 222)

81 انظر: (فيض القدير: 4/ 41)

تقاصر عنه افهام الرجال [82]

تمام علوم قرآن عظیم الشان میں موجود ہیں لیکن ان کو سمجھنے سے لوگوں کی عقلیں قاصر ہیں۔

ایک اور صاحب نے فرمایا:

اذا ذکرت بحار العلم یوما　　فقول المصطفى لاغیر بحری

هو البحر المحيط و ما عداه　　فانها ر صغار منه تجری [83]

جس دن علم کے سمندروں کو یاد کیا جائے تو پیارے مصطفی ﷺ کے فرمان عالی شان کے علاوہ میرا کوئی سمندر نہیں۔ وہ ایسا سمندر ہے جو احاطہ کیے ہوئے ہے اور اس کے علاوہ تمام چھوٹی نہریں اسی سے بہتی ہیں۔

بعض امراء مشائخ و بڑے علماء کے پاس آئے اور ان کے یہاں بہت کم تشریف لانے کی شکایت کی تو اس پر مشائخ و علماء نے جواب دیا: دوسرے لوگ اس سے خوش ہوتے ہیں کہ تم ان کے پاس جاؤ لیکن ہم اس سے خوش ہوتے ہیں کہ تم ہمارے پاس نہ آؤ۔

بعض مشائخ نے فرمایا:

اتخذ الله صاحبًا　　و دع النّاس جانبًا

قلّب النّاس کیف شئت　　تجد هم عقاربًا [84]

اللہ تعالی کو اپنا راز دار بنالو اور لوگوں کو ایک طرف کر دو۔ جیسے چاہو لوگوں کو پرکھو تم ان کو بچھو کی طرح کاٹنے والا ہی پاؤ گے۔

اس کی تائید اس حدیث مبارکہ سے ہوتی ہے،

"أخبر تقله" [85]

---

82 اورده عبدالعزیز البخاری فی (کشف الاسرار:3/ 271)، ولم ینسبه لابن عباس

83 انظر: (اثارة الفوائد لکیکلدی:1/ 410)

84 انظر: (العزلة للخطابی:17)، و (العقد الفرید:3/ 166)، و (تاریخ ابن عساکر:6/ 245)

85 رواه البزار فی (البحر الزخار:10/ 40)، و الطبرانی فی (الشامیین:1493)، و ابو الشیخ فی (الامثال:117)، و القضاعی فی (مسند الشهاب:635)، و ابو نعیم فی (الحلیة:5/ 154)، و الخطابی فی =

اس کو خبر دو اور اس کو اپنا دشمن بنالو۔

اور یہ حدیث مبارکہ بھی اس کی تائید کرتی ہے،

نبی کریم ﷺ نے فرمایا، "لوگ سو اونٹوں کی طرح ہیں کہ جن میں سواری کے قابل ایک بھی نہیں۔[86]

امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور منصور اور ابو ھبیرہ کے قصہ میں ہے کہ عبرت ہے اس کے لیے کہ جس کا مواعظ حسنہ میں اعتبار کیا جاتا ہے۔

حضرت علی کرم اللہ وجہ الکریم کی طرف منسوب یہ چند جو اشعار ہیں:

ما الفخر الا لاهل العلم انهم    علی الهدیٰ لمن استهدیٰ ادلاء

وقدر کل امرئ ما کان یحسنه    والجاهلون لاهل العلم اعداء

ففزبعلم تعش حيّا به ابدا    الناس موتی واهل العلم احياء[87]

فخر تو صرف اہل علم کے لیے ہے کہ وہ ہدایت پر ہیں اور ان سے ہدایت پر رہنمائی طلب کی جاتی ہے اور کسی شخص کی شان چاہے کتنی بھی ہو، جاہل تو اہل علم کے دشمن ہی ہوتے ہیں،

---

=
(العزلة:54)، و ابن عدی فی (الکامل:2/ 210)، و ابن الجوزی فی (العلل المتناهية:1205)، من طريق بقية بن الوليد، عن ابی بكر بن ابی مريم، عن عطية بن قيس، عن ابی الدرداء مرفوعا. وقال البزار: وهذا الحديث لا نعلم يروه عن رسول الله ﷺ بهذا اللفظ الا من هذا الوجه بهذا الاسناد، و قد روى عن ابی الدرداء من غير هذا الوجه موقوفا، و لكن اسنده سويد عن بقية، و اخاف ان يكون بقية لم يسمعه من ابی بكر بن ابی مريم عن عطية بن قيس لان ابا بكر ثقة، و عطية ليس به باس، والحديث منكر مرفوع. و عد ابن عدی هذا الحديث من مناكير ابی بكر بن ابی مريم، و قال: الغالب على حديثه الغرائب و قل ما يوافقه عليه الثقات و احاديثه صالحة، وهو ممن لا يحتج بحديثه و لكن يكتب حديثه، وقال ابن الجوزی: حديث لا يصح. وقال الهيثمی فی (المجمع:8/ 90): رواه الطبرانی، و فيه ابو بكر بن ابی مريم، وهو ضعيف. قلت: و بقية بن الوليد ضعيف ايضا، وهو يدلس و يسوی، وكذلك فول هاهنا كما ذكر البزار، ورفعه منكر ايضا، رواه موقوفا: ابن المبارك فی (الزهد:185) عن سفيان، قال: قال ابو الدرداء قوله. وهو موقوف منقطع الاسناد. و معنی: (اخبر تقله): انك اذا اخبرتهم و تعرفت امرهم قليتهم، ای: ابغضتهم، قاله ابن قتيبة فی (غريب الحديث:2/ 596)

86 رواه (البخاری:6498)، و (مسلم:6547)، و (الترمذی:2873)، و (ابن ماجة:3990)، و (احمد:4513) من حديث ابن عمر

87 انظر: (الاحياء:1/ 7)، و (الفقيح و المتفقه للخطيب:2/ 150)، و (قوت القلوب:1/ 263)

پس علم طلب کرواس کے ذریعے تم ہمیشہ زندہ رہو گے کیونکہ لوگ تو مر جاتے ہیں اور اہل علم ہی زندہ رہتے ہیں۔

ابو الاسود رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: علم سے زیادہ عزت والی چیز کوئی نہیں، بادشاہ لوگوں پر حکم صادر کرتے ہیں اور علماء بادشاہوں پر حکم صادر فرماتے ہیں۔ (88)

حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنھما فرماتے ہیں، حضرت سلیمان علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ و السلام کو اختیار دیا گیا کہ چاہیں تو علم لے لیں اور چاہیں تو مال لے لیں اور چاہے تو بادشاہی لے لیں۔ پس انہوں نے علم کو اختیار کیا کہ جس کے سبب ان کو مال و بادشاہی بھی عطا فرمادی گئی۔ (89)

حضرت عبد اللہ بن مبارک رضی اللہ عنہ سے سوال کیا گیا، لوگ کون ہیں؟؟؟ فرمایا: علماء۔ عرض کیا گیا بادشاہ کون لوگ ہیں؟؟؟ فرمایا: وہ لوگ جو متقی و پرہیز گار ہیں۔ عرض کی گیا گھٹیا درجے کے لوگ کون ہیں؟؟؟ فرمایا: جو اپنا دین بیچتے ہیں۔ (90)

بعض حکماء نے فرمایا: کاش ہمیں سمجھایا جائے کہ اس شخص نے کیا پایا جس کا علم فوت ہو گیا اور اس شخص سے کیا فوت ہو گیا جس نے علم کو پالیا۔ (91)

حضرت سالم بن ابو الجعد فرماتے ہیں، کہ مجھے میرے آقا نے 300 درھم کے عوض خریدا، پھر آزاد کر دیا، میں نے عرض کیا، میں کونسا پیشہ اختیار کروں؟؟؟ پس میں علم کے پیشہ سے منسلک ہو گیا اور ابھی سال بھی مکمل نہیں ہوا تھا کہ امیر شہر میرے پاس زیارت کی غرض سے آیا لیکن میں نے اس کو اجازت نہ دی۔ (فقط امراء کی شر سے بچنے کے لیے)

---

88 انظر: (تفسیر الثعلبی:3/ 334)، و (الطیوریات:504)، و (الاحیاء:1/ 7)

89 انظر: (الاحیاء:1/ 7)، و (التبصرة لابن الجوزی:2/ 193)، و (کنزالعمال:10/ 153)، و رواه ابن عساکر فی (تاریخه:22/ 274)

90 رواه الدینوری فی (المجالسة:300)، و البیهقی فی (شعب الایمان:6534)، و ابونعیم فی (الحلیة:8/ 167)، و الخطیب فی (الجامع لاخلاق الراوی:20)، و ابن عساکر فی (تاریخه:32/ 466)، و انظر (الاحیاء:1/ 7)

91 انظر: (الاحیاء:1/ 7)، و (التبصرة:2/ 193)

حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رات بھر قیام سے زیادہ محبوب چیز میرے نزدیک شرعی مسئلہ سیکھنا ہے۔[92] اور یہ بھی فرمایا: عالم اور شاگرد دونوں ہی خیر میں شریک ہوتے ہیں اور باقی دنیا سارے لوگ ذلیل وگھٹیا ہوتے ہیں، ان میں کوئی خیر نہیں ہوتی۔[93]

حضرت عطار حمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: کہ علم کی ایک مجلس، دنیاوی کھیل تماشوں کی ستر مجلسوں کا کفارہ ہے۔[94]

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ایسے ہزار عبادت گزار کہ جو رات کو قیام اور دن کو روزہ رکھنے والے ہوں ان کی موت ایک ایسے عالم کو موت سے کم تر ہے جو کہ اللہ تعالی کی طرف سے کئے گئے حلال وحرام کی سمجھ بوجھ رکھتا ہو۔[95]

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کا ہی فرمان عالی شان ہے، کہ جس نے کوئی حدیث بیان کی اور اس پر کسی نے عمل کیا تو بیان کرنے والے کو عمل کرنے والے کی مثل ثواب ملے گا۔[96]

حضرت عطار حمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ: میں حضرت سعید بن مسیب رضی اللہ عنہ کے پاس حاضر ہوا اور وہ آہ وزاری فرمارہے تھے۔ میں نے عرض کیا کہ کس چیز نے آپ کو آہ وزاری میں مبتلا کردیا؟؟؟ تو انہوں نے فرمایا، کہ مجھ سے کسی نے کسی چیز کے بارے میں پوچھا ہی نہیں۔[97] (کوئی علمی بات نہیں پوچھی)

---

92 انظر: (الاحیاء:1/ 9)

93 رواہ الدارمی فی (سننہ:346)، و ابونعیم فی (حلیۃ الاولیاء:1/ 212)، و الآجری فی (اخلاق العلماء:42)

94 انظر: (الاحیاء:1/ 9)

95 انظر: (الاحیاء:1/ 9)

96 اوردہ الغزالی فی (الاحیاء:1/ 11)، و ابن الجوزی فی (التذکرۃ:56) و رواہ ابن عبدالبر فی (جامع بیان العلم:256)، والحاکم فی (المدخل الی الصحیح:87)، و ابن کثیر فی (مسند الفاروق:1/ 329). و قال ابن کثیر: فیہ نکارۃ شدیدۃ جدا

97 انظر: (الاحیاء:1/ 11)

بعض لوگوں نے کہا، کہ علماء زمانوں کے سورج ہوتے ہیں اور ان میں سے ہر ایک اپنے زمانے کا چراغ ہوتا ہے جس سے لوگ روشنی طلب کرتے ہیں۔[98]

حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ نے فرمایا، اگر علماء نہ ہوتے تو لوگ جانوروں کی مثل ہو جاتے۔[99]

حضرت یحییٰ بن معاذ رضی اللہ عنہ نے فرمایا، امت محمد ﷺ کے علماء، لوگوں کے باپوں اور ماؤں سے زیادہ مہربان و شفیق ہوتے ہیں، کیونکہ ماں اور باپ تو انہیں دنیا کی آگ سے بچاتے ہیں اور علماء ان کو آخرت کی آگ سے بچاتے ہیں۔[100]

جان لیجیے کہ:

جو اپنی ذات کے لیے طلب کیا جاتا ہے وہ آخرت میں سعادت ہے، قابل فخر درجات کے حصول میں جس چیز کو وسیلہ بنایا جاتا ہے وہ علم اور عمل ہے اور عمل تک اور کیفیت عمل تک رسائی علم کے ذریعے ہوتی ہے۔ پس دنیا و آخرت میں افضل السعادات ہے وہ علم ہے اور اعمال میں سب سے افضل ہے۔ اور کیوں کر نہ ہو، کسی چیز کی فضیلت کا اندازہ تو اس کے ثمر کی شرفیت کے سبب ہی تو ہوتا ہے۔ آپ نے جان لیا کہ علم کا ثمر تو رب العالمین کا قرب اور ملائکہ مقربین سے ملاقات ہے۔ اس سے بڑھ کر کونسا مرتبہ ہوگا کہ بندہ رب اور اس کی مخلوق کے درمیان قرب الٰہی کا سبب بن جائے اور ان کو جنت میں لے جانے کا سبب بنے۔

اسی سبب سے نبی اکرم نور مجسم جان دو عالم خاتم الانبیاء ﷺ نے ارشاد فرمایا، "علم حاصل کرو خواہ تمہیں چین ہی جانا پڑے"۔ اس حدیث مبارکہ کو امام ابن عدی رحمۃ اللہ علیہ اور امام عقیلی رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کیا اور امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ نے "شعب

98 انظر: (الاحیاء:1/ 11)
99 انظر: (الاحیاء:1/ 11)، و(التبصرۃ:2/ 193)
100 انظر: (الاحیاء:1/ 11)

الایمان" میں روایت کیا۔ اور امام ابن عبدالبر رحمۃ اللہ علیہ نے "فضل العلم" میں روایت کیا۔[101]

حجۃ الاسلام امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا[102]: علماء ظاہر میں جو نیک علماء ہیں وہ علماء باطن اور ارباب قلوب کا اقرار کرتے ہیں۔

امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ، جناب شیبان جو کہ چراتے تھے، ان کے سامنے یوں تشریف فرما ہوتے جیسے بچہ جماعت میں بیٹھتا ہے اور اس سے پوچھتے کہ اس معاملہ میں کیا کیا جائے کیسے کیا جائے۔ لوگ آپ سے عرض کرتے کہ حضور آپ جیسے شخصیت اس چرواہے سے سوال کر رہی ہے؟؟؟ تو آپ فرماتے کہ اس چرواہے نے مجھے وہ سکھایا ہے جو ہم نے نہیں سیکھا[103] اور ایک نسخہ میں یوں ہے کہ اس نے وہ سیکھا ہے جس سے ہم جاہل تھے۔

حضرت امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ اور امام یحیی بن معین کا جب اختلاف ہوتا تو وہ جناب معروف کرخی رحمۃ اللہ علیہ سے پوچھا کرتے حالانکہ جناب معروف کرخی علم ظاہر کے اعتبار سے ان دونوں کے برابر نہ تھے اور کیوں کر نہ پوچھتے؟؟؟[104]

رسول اللہ ﷺ سے جب عرض کی گئی کہ ہم کیا کریں جب ہم کوئی معاملہ کتاب و سنت میں نہ پائیں تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، "نیک لوگوں سے پوچھا کرو اور ان کے مشورہ پر عمل کیا کرو"۔

---

101 رواه ابن عدى فى (الكامل:5/ 177)، و العقيلى فى (الضعفاء:2/ 230)، و البيهقى فى (شعب الايمان:1543)، و ابن عبدالبر فى (جامع بيان العلم:20 و 22)، و الخطيب فى (الرحلة:2)، و ابن الجوزى فى (الموضوعات:1/ 215) من طريق ابى عاتكة طريف بن سليمان، عن انس مرفوعا. وال البزار فى البحر الزخار:1/ 164): و حديث ابى العاتكة... لايعرف و لايدرى من اين هو، فليس لهذا الحديث اصل. و قال البيهقى فى (المدخل:241): هذا حديث متنه مشهور، و اسانيده ضعيفة، لا اعرف له اسنادا يثبت بمثله الحديث، والله اعلم. و قال العقيلى: ابو عاتكة بصرى: قال البخارى: منكر الحديث. وقال ابن عدى: لايتابعه عليه احد من الثقات. و قال ابن الجوزى: حديث لايصح. و قال ابن حبان: هذا الحديث باطل لاآسل له. انظر: (المجروهين:1/ 382)

102 انظر: (الاحياء لحجة الاسلام الغزالى:1/ 21-22)

103 انظر: (قوت القلوب:1/ 270)، و (الاحياء:1/ 21). و انظر لزاما الحاشية قبل السابقة

104 انظر: (شعب الايمان للبيهقى:2901)، و (قوت القلوب:1/ 271)، و (الاحياء:1/ 21)

اس حدیث مبارکہ کو امام طبرانی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنھما سے روایت کیا اور اس کی سند میں عبد اللہ بن کیسان کو جمہور علماء نے ضعیف قرار دیا۔[105]

اسی وجہ سے کہا گیا: علماء ظاہر زمین اور اسکی بادشاہت کی زینت ہیں اور علماء باطن آسمان اور آسمان کی بادشاہت کی زینت ہیں۔

حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ اور ان کے دوست ساتھ چل رہے تھے کہ ان کے دوست نے بلند و بالا گھر کے دروازے کی طرف دیکھا تو حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیھما نے فرمایا، ایسا نہ کرو، بیشک اگر لوگ اس کی طرف دیکھتے تو کبھی بھی اس کا مالک اسراف نہ کرتا، پس اس کی طرف دیکھنے والا مددگار ہے اس کے اسراف کرنے میں۔[106]

اور اللہ تعالیٰ کے فرمان عالی شان: "وَلَا تَمُدَّنَّ عَيْنَيْكَ" (طهٰ: 131)

اے سننے والے اپنی آنکھیں نہ پھیلاؤ

میں اس کی طرف اشارہ ہے۔

اور بعض عارفین نے فرمایا: امیروں کی طرف نہ دیکھو کیونکہ ان کے مال کی چمک تمہارے احوال کی رونق ماند کر دے گی۔[107]

جناب جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ ایک دن مجھ سے میرے شیخ حضرت سری سقطی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا، کہ آپ مجھ سے واپسی پر کس کے پاس تشریف فرماہوں گے،

---

105 قاله العراقی فی (تضریج الاحیاء:1/ 30)، وقد رواه الطبرانی فی (الکبیر:12042)، والثعلبی فی (تفسیره:10/ 322)، و الضیاء فی (المختارة:12/ 128) من حدیث عبداللہ ابی کیسان، عن عکرمة، عن ابن عباس، بلفظ (تجعلونه شوری بین العابدین من المومنین و لا تقضونه برای خاصة...) و قال الهیثمی فی (مجمع الزوائد:1/ 180): رواه الطبرانی فی (الکبیر) وفیه عبداللہ بن کیسان، قال البخاری: منکر الحدیث. ورواه ایضا: ابن عبدالبر فی (جامع بیان العلم:1611 و 1612)، و الخطیب فی (الفقیه و المتفقة:1/ 476)، و (2/ 391) من طریق مالك، عن یحی بن سعید الانصاری، عن سعید ابن المسیب، عن علی بن ابی طالب، باللفظ السابق. قال ابن عبدالبر: هذا حدیث لایعرف من حدیث مالك الا بهذا الاسناد، و لا اصل له فی حدیثالك عندهم. والله اعلم. و لا فی حدیث غیره

106 انظر (الاحیاء:1/ 127)

107 انظر (الاحیاء:1/ 21)

تو آپ نے عرض کیا کہ میں محاسبی رحمۃ اللہ علیہ کے پاس جاؤں گا۔ تو جناب سری سقطی رحمۃ اللہ نے فرمایا، ہاں ٹھیک ہے ان سے علم حاصل کرو، ادب سیکھو لیکن علم کلام و متکلمین کا جو وہ رد کرتے ہیں وہ نہ سیکھنا۔ جناب جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ جب واپس تشریف لے جانے لگے تو جناب سری سقطی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا، اللہ آپکو صاحب حدیث صوفی بنائے نہ کہ صوفی صاحب حدیث بنائے۔ اس میں اس بات کی طرف اشارہ مقصود ہے کہ جس نے علم حاصل کرنے کے بعد تصوف میں مشغولیت کی تو اس نے کامیابی کو پایا اور جس نے علم کے حصول سے قبل ہی تصوف میں مشغولیت کی اس نے خود کو خطرے میں ڈال دیا۔[108]

اور جان لیجیے کہ: جس نے حق کو لوگوں کے ذریعے جانا تو وہ گمراہی کی جگہوں میں جلا۔ (کیونکہ حق کی پہچان کا تعلق لوگوں کے حسب نسب سے نہیں ہے۔) اسی سبب بعض اھل حال نے فرمایا، غور طلب چیز کہنے والا کا قول ہونا چاہیے نہ کہ اس کی ذات۔[109] پس حق کو جانو، تو تم اس کے اھل کو بھی جان لوگے[110] اگر تم حق کی راہ پر چلنے والے ہو۔ اور اگر تم فقط تقلید اور لوگوں میں علم و فضل کے درجات کے بلندی کی اعتبار سے علماء کی اطاعت پر اکتفاء کرنے کا ارادہ رکھو تو صحابہ کرام رضوان اللہ علیھم اجمعین سے غافل نہ رہنا، کیونکہ وہ اس مقصد میں سب بلند مراتب پر فائز ہیں، اور اس پر اجماع امت ہے کہ کوئی چاہنے والا چاہ کر بھی دین میں ان کے مراتب کو نہیں پا سکتا بلکہ ان اقدام مبارک سے مس شدہ مٹی کے برابر بھی نہیں ہو سکتا۔ ان کی یہ فضیلت کلام و فقہ کے سبب نہیں بلکہ علم آخرت اور اس کے راستے پر چلنے کے سبب تھی۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالی عنہ کی فضیلت ان کی کثرت نماز و روزہ کے سبب نہ تھی اور نہ کثرت روایات و فتاوی و کلام کے

108 انظر: (قوت القلوب:1/ 271)، و (الاحیاء:1/ 22)

109 نسب ھذا القول الی حاتم الاصم کما فی (الامتاع و المؤانسة: 1/ 244)، کما نسب الی علی بن ابی طالب کما فی (عیون الانباء:709)

110 وھو من قول علی ابن ابی طالب، انظر: (الاحیاء:1/ 35)، و انساب (الاشراف:2/ 539)، و (الذریعة الی مکارم الشریعة:171)

سبب تھی بلکہ اس راز کے سبب تھی جو ان کے سینہ مبارکہ میں ڈال دیا گیا تھا، اور وہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی محبت ہے جیسا کہ خود امام الانبیاء شفیع العاصیین ﷺ نے اس کی گواہی دی ہے۔ ایسا ہی امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے ذکر کیا۔[111] اور عراقی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے اس کی تخریج کتاب "نوادر" میں بکر بن عبد اللہ المزنی کے قول سے فرمائی ہے۔ اور فرمایا میں نے اس کو مرفوع نہیں پایا۔[112]

میں ملا علی القاری عرض کرتا ہوں: کہ یہ مرفوع کے حکم میں ہے کیونکہ اس قول کی مثل اپنی رائے سے نہیں کہا جا سکتا۔ اس کو مشائخ نے قبول کیا ہے اور اپنی تحریرات میں ذکر کیا ہے۔

اور اس کی تائید حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا کلام فرماتا ہے، "علم کثرت روایات سے نہیں ہے، بیشک علم تو وہ نور ہے جو دل میں ڈال دیا جاتا ہے۔ پس لالچ کرو اس راز کو پانے کی، وہ جوہر نفیس اور بیش قیمت موتی ہے۔ ان چیزوں سے بچو جن کی تعظیم پر لوگ متفق ہیں اس اتفاق کے بہت اسباب و دواعی ہیں جن کی تفصیلات لمبی ہیں"۔[113]

رسول اللہ ﷺ کے بعد آپ کے پیارے اصحاب میں ہزاروں ایسے تھے جو عالم باللہ تھے اور خود رسول اللہ ﷺ مبارک نے ان کی تعریف فرمائی ہے۔ لیکن ان میں سے کوئی ایک بھی دن کلام میں ماہر نہ تھے۔ دس بارہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے علاوہ کسی بھی صحابی رضی اللہ عنہم اجمعین نے خود کو مفتی نہیں بنایا۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ ان اصحاب میں سے تھے، جب ان سے کوئی فتوٰی معلوم کرتا تو یہ فرماتے کہ فلاں حاکم کے پاس جاؤ کہ جس نے لوگوں کے معاملات اپنی ذمہ لے رکھے ہیں اور اپنی گردن میں

111 انظر: (الاحیاء:1/ 52)

112 انظر: (تخریج احادیث الاحیاء:1/ 32)، وھو فی (نوادر الاصول للحکیم الترمذی:3/ 55)، وفیھما: من قول ابی بکر بن عبداللہ المزنی

113 ھو فی (الاحیاء:1/ 49) منسوبا لابن مسعود، لکن الذی فی المصادر منسوبًا الی الامام مالك، انظر: (مسند الموطا للجوھری:14)، و (قانون التاویل لابن العربی:362)، و (الالماع للقاضی عیاض:217)، و (صفة الصفوة:1/ 397)

ڈال رکھے ہیں۔[114] حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کے فرمان مبارک میں اس طرف اشارہ ہے کہ احکام و مسائل میں فتوٰی دینا حکومت و سلطنت کے تابع ہیں۔ (یعنی جو حکمران ہے مسائل بتانا بھی اسی کی ذمہ داری ہے۔) حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا انتقال ہوا تو حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا: علم کے دس حصوں میں سے نو حصے رخصت ہو گئے۔ لوگوں نے عرض کیا آپ یہ کیوں فرما رہے ہیں جبکہ ہمارے درمیان جلیل القدر صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین ابھی موجود ہیں۔ حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا میری مراد علم الفتوٰی یا علم الاحکام نہیں بلکہ علم باللہ ہے۔[115] تو کیا تمہیں لگتا کہ ان کی مراد علم کلام و علم مباحثہ تھی، ہرگز نہیں۔ تو اے انسان تیرا کیا حال ہوگا کہ تو اس علم کی معرفت کے لیے توجہ نہیں کرتا کہ جس کے نو حصے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کی وفات کے ساتھ ہی فوت ہو گئے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ وہ ہستی مبارک ہیں جنہوں نے دین میں بحث ع مباحثہ کی راہیں بند کیں۔ (دین کے بارے میں جاہلانہ بحثوں کو روک دیا۔)

آپ رضی اللہ عنہ نے صبیغ کو کوڑے لگوائے جب انہوں نے ایسی دو قرآنی آیات کے بارے میں سوال کیا جو ان کے خیال میں ایک دوسرے کے مخالف تھیں، آپ رضی اللہ عنہ نے ان سے ملنا چھوڑ دیا اور لوگوں کو ان سے ملنے سے روک دیا۔[116]

پس حاصل کلام یہ ہے کہ تین ذرائع سے اللہ تعالی کی قربت مل سکتی ہے۔

1: صرف علم، اور وہ علم مکاشفہ ہے۔

2: صرف عمل، جیسے بادشاہ کا عدل کرنا۔

---

114 انظر: (الاحیاء:1/ 23)، و 01/ 69)، و (قوت القلوب:1/ 228)

115 اورده بهذا اللفظ الغزالی فی (الاحیاء:1/ 23)، ورواه الطبرانی فی (الکبیر:8809-8810)، و ابن عساکر فی (تاریخه:44/ 283) من حدیث ابن مسعود مقتصرا علی شطره الاول: (مات تسعة اعشار العلم) و قال الهیثمی فی (المجمع:9/ 69): رواه الطبرانی باسانید، و رجال هذا رجال الصحیح، غیر اسد بن موسی، و هو ثقة

116 رواه الدارمی فی (مسنده:146 و 150)، و عبدالرزاق فی (المصنف:20906)، و ابن وضاح فی (البدع:148)، و الآجری فی (الشریعة:153). و انظر: (الاحیاء:1/ 23)

3: علم و عمل، اور وہ طریق آخرت کا علم ہے۔

اس علم کا حصول علماء و عاملین دونوں سے ہوتا ہے۔ پس اپنے بارے میں غور و فکر کرو کہ قیامت کے دن اللہ تعالی کے عالموں میں ہونا چاہتے ہو یا عمل کرنے والوں میں یا دونوں میں۔ پس دونوں جماعتوں میں سے جس قدر ممکن ہو اپنا حصہ حاصل کرو۔

خذ ما تراہ و دع شیئًا ما سمعت بہ

فی طلعة الشمس ما یغنیك عن زجل [117]

جو تم دیکھو اس کو اختیار کرو اور جو سنو اس کو چھوڑ دو، سورج کی موجودگی میں زحل کی ضرورت نہیں ہوتی۔

امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: جو شخص یہ دعوٰی کرے کہ اس نے دنیا اور اس کے خالق کی محبت کو اپنے دل میں جمع کر لیا ہے تو وہ شخص جھوٹا ہے۔ [118]

ایک حکیم نے دوسرے حکیم کو خط لکھا: تجھے علم نصیب ہوا ہے تو تم اس کو گناہوں کی تاریکی سے میلا نہ کرو، وگرنہ تم اس دن اندھیرے میں رہ جاؤ گے جس دن اہل علم اپنے علم کے نور سے فائدہ حاصل کر رہے ہوں گے۔ [119]

حضرت عیسٰی علیہ السلام نے فرمایا: درخت بہت ہیں لیکن سب درخت پھل دار نہیں ہوتے، پھل بہت ہوتے ہیں لیکن سب پھل میٹھے نہیں ہوتے، علم بہت ہیں لیکن سب علم نافع نہیں ہیں۔ [120]

اور یہ بات جو احیاء العلوم میں ذکر کی گئی، تھوڑی سی توفیق زیادہ علم سے بہتر ہے۔ تو عراقی رحمۃ اللہ علیہ اس حوالہ سے فرماتے ہیں کہ مجھے اس کو کوئی اصل نہیں ملی۔ [121] اور اس کی

---

117 قائلہ المتنبی، انظر: (دیوانہ:3/ 81)، و انظر ایضا (امالی ابن الشجری:3/ 246)، و (الخصائص لابن جنی:2/ 173)، و محاضرات الادباء:1/ 406)، و (خزانۃ الادب:9/ 375)

118 انظر: (الاحیاء:1/ 25)

119 رواہ ابو نعیم فی (الحلیة:9/ 146)، و ابن الجوزی فی (القصاص:208)، و فی (التبصرة:2/ 194)، و انظر: (الاحیاء:1/ 25)

120 انظر: (الاحیاء:1/ 31)، و (ربیع الابرار للزمخشري:4/ 46)

مثل جو حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم کے بارے میں ذکر کیا جاتا ہے کہ انہوں نے ایک قصے سنانے والے جو بصرہ کی جامع مسجد سے نکال دیا لیکن جب حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کا کلام سنا تو ان کو مسجد سے نہ نکالا کیونکہ وہ علم آخرت کے حوالہ سے کلام فرماتے تھے۔[122] یہ بات بھی ٹھیک نہیں ہے کیونکہ محدثین کا اجماع ہے اس بات پر کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم اور حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کی کبھی ملاقات نہیں ہوئی۔

جان لیجیے کہ: توحید کی غایت یہ ہے کہ سب معاملات کی نسبت اللہ تعالی کی طرف کی جائے اور اسباب، واسطوں اور اضافتوں کی طرف نسبت نہ کی جائے۔ یہ ایسا شرف والا مقام ہے کہ اس کے کئی اثمار میں سے ایک ثمر توکل ہے۔ اور توکل یہ ہے کہ انسان، مخلوق سے شکایتیں اور ان پر غضبناک ہونے کو چھوڑ دیا جائے اور اللہ تعالی کے حکم پر راضی ہو جائے اور اس کو بجالائے۔

اس شرف والے مقام کے ثمرات میں سے ایک ثمر حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کا قول مبارک ہے کہ جب آپ رضی اللہ عنہ بیمار ہوئے تو عرض کیا گیا: کیا ہم آپ کے لیے طبیب کو بلائیں؟؟؟ تو پیارے صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا، "طبیب نے ہی تو مجھے بیمار کیا ہے"۔[123]

---

=

121 انظر: (تخریج الاحیاء للعراقی: 1/ 41)، و تمام کلامه: وقد ذكره صاحب الفردوس من حديث ابی الدرداء، وقال: (العقل) بدل: (العلم). ولم يخرجه ولده فی (مسنده)، وانظر: (الاسرار المرفوعة للمصنف: 261)

122 أنظر: (الاحياء: 1/ 34)، و (قوت القلوب: 1/ 256)

123 انظر: (الاحياء: 1/ 33)، و (قوت القلوب: 2/ 36)، و (محاضرات الادباء: 1/ 507) و فيها انه القائل ابو بكر الصديق، لكن المشهور من قول عبدالله بن مسعود، رواه ابن سعد: 3/ 285)، و الشجرى فی (اماليه: 2876)، و البيهقی فی (الشعب: 2267)، و ابن عساكر فی (تاريخه: 33/ 184 و 186). و انظر الخبر الآتی

اور ایک دوسرا قول ہے کہ، جب آپ رضی اللہ عنہ بیمار ہوئے تو آپ رضی اللہ عنہ سے عرض کی گئی: طبیب نے آپ سے آپکی مرض کے بارے میں کیا کہا؟ تو آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: طبیب نے کہا، بیشک میں کرنے والا ہوں جس کا میں ارادہ رکھتا ہوں۔[124]

لہذا جب آپ نے یہ سمجھ لیا تو آپکو اختیار ہے کہ آپ خود پر غور کریں اور اسلاف کی اقتداء کریں یا غرور کی رسی سے لٹکیں اور بعد میں آنے والوں کی مشابہت اختیار کریں۔

ماہرین جو علوم سلف وصالحین کو پسند تھے ان میں سے اکثر مٹ چکے ہیں اور جن علوم میں لوگ مشغول ہیں ان میں سے اکثر نئے ہیں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان عالی شان سچ ہے، "اسلام غربت سے شروع ہوا اور غریب ہی رہے گا، پس خوشخبری ہو غرباء کو۔ عرض کی گئی غرباء کون ہیں؟؟؟ فرمایا: غریب وہ لوگ ہیں جو میری ان سنتوں کی اصلاح کریں گے جن میں لوگوں نے فساد پیدا کر دیا اور میری ان سنتوں کو زندہ کریں گے جنہیں لوگوں نے بالکل بھلا دیا۔

اس حدیث مبارکہ کو امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت ابوھریرہ رضی اللہ عنہ کی روایت سے مختصراً بیان کیا۔ مکمل حدیث مبارکہ امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت عمر بن عوف رضی اللہ عنہ سے روایت کی اور اس حدیث مبارکہ کو حسن قرار دیا۔[125]

اور ایک دوسری حدیث مبارکہ میں ہے کہ "غرباء وہ تھوڑے لوگ ہیں کہ جن سے نفرت کرنے والے لوگ، ان سے محبت کرنے والوں کی نسبت زیادہ ہوں گے"۔ اس حدیث

---

124 انظر: (الاحیاء:1/ 33)، و (قوت القلوب:2/ 36)، وروواہ ابن سعد فی (الطبقات:3/ 198) و ابو نعیم فی (الحلیۃ:1/ 34)، و ابن عساکر فی (تاریخہ:30/ 410)

125 اوردہ بهذا اللفظ الغزالی فی (الاحیاء:1/ 38)، و ابو طالب فی (قوت القلوب:1/ 248). ورواہ (مسلم:145) مختصرا من حدیث ابی ھریرۃ. و رواہ (الترمذی:٢٦٣٠) من حدیث عمرو بن عوف، فیہ: (فطوبی للغرباء الذین یصلحون ما افسد الناس من بعدی م سنتی). وقال حدیث حسن. و رواہ القضائی فی (مسند الشھاب:1052)، و ابن عبدالبر فی (جامع بیان العلم:1902،) و البیھقی فی (الزھد:205) من حدیث عمرو بن عوف، وفیہ: و من الغرباء؟ قال: (الذین یحیون سنتی، و یعلمونھا عباداللہ)

مبارکہ کو امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت عبد اللہ بن عمرو رضی اللہ عنھما سے روایت کیا۔[126]

رسول اللہ ﷺ نے سچ فرمایا۔ یہ علوم اس لیے غریب ہو گئے کیونکہ لوگ ان علوم کو ذکر کرنے والوں کے دشمن ہو گئے۔

اسی لیے حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا، جب تم کسی عالم کے دوست زیادہ دیکھو تو یہ سمجھ لو کہ وہ عالم حق و باطل کو خلط ملط کرتا ہے اگر وہ حق بات بیان کرتا تو لوگوں کو اپنا دشمن بنالیتا۔[127]

اسی لیے حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا، جب تم کسی عالم کے دوست زیادہ دیکھو تو یہ سمجھ لو کہ وہ عالم حق و باطل کو خلط ملط کرتا ہے اگر وہ حق بات بیان کرتا تو لوگوں کو اپنا دشمن بنالیتا۔

حاصل کلام یہ ہے کہ علم کی اقسام میں قسم محمود یہ ہے کہ جس کے ذریعے معرفت کی بلندیوں تک رسائی ہوتی ہے۔ وہ علم باللہ اور اسکی صفات، افعال اور مخلوق کے بارے میں اس کی مشیئت اور دنیا پر سزا اور جزاء کے حوالہ سے اس کی حکمتوں کا علم ہے۔

بیشک یہ علم بہت ضروری ہے اور وسیلہ ہے آخرت کی سعادتیں اور کامیابیاں حاصل کرنے میں۔ بلکہ اس میں جس قدر بھی کوشش کی جائے کم ہے۔ یہ ایک ایسا سمندر ہے کہ جس کی گہرائی کو نہیں پایا جا سکتا۔ پیاسے دیوانہ وار اسے کی اطراف و ساحلوں پر منڈلاتے ہیں اور اس سے جس قدر ممکن ہو فیض حاصل کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ کوئی بھی اس سمندر کی اطراف میں داخل اور فائدہ نہ حاصل کر سکا سوائے انبیاء کرام علیھم السلام اور اولیاء و اصفیاء میں سے جو راسخ علم ہیں۔ اس طور کہ ان کے احوال کے مطابق جو ان کے درجات میں اختلاف ہے اور ان مراتب کے فرق کے جو اللہ تعالی نے ان کے مقدر میں کیے ہیں۔ یہ وہ پوشیدہ علم ہے کتابوں میں لکھا ہوا نہیں ہے بلکہ یہ صرف سیکھنے کے شوق اور آخرت کی

---

126 رواه احمد فی (مسنده:6650)، و الآجری فی (الغرباء:6)، و البیهقی فی (الزهد:203)، وهو حديث حسن. وانظر: (قوت القلوب:1/ 248)، و (الاحياء:1/ 38)

127 انظر: (الاحياء:1/ 38)، و (قوت القلوب:1/ 248)

فکر رکھنے والے علماء کے احوال کے مشاہدہ سے ہی حاصل کیا جاسکتا ہے۔ اور اس کے حصول میں مدد آخرت کے امور یعنی مجاہدہ، ریاضت، تصفیہ قلب، دینی معاملات میں مشغولیت اور ان میں حائل ہونے والی رکاوٹوں سے دوری اور عام مخلوق کے احوال کو چھوڑ کر انبیاء کرام علیہم السلام اور اولیاء رحمۃ اللہ علیہم کے احوال کے ساتھ مشابہت کے ذریعے ہی حاصل کی جاسکتی ہے۔ تاکہ واضح ہو جائے اس کی طلب ہر کوشش کرنے والے کے لیے بقدر اس کے رزق کے نہ کہ اس کی طلب کے۔ بغیر کوشش و محنت اس میں کچھ فائدہ حاصل نہ ہو گا۔ بیشک کوشش محنت ہی ھدایت کی کنجی ہے اس کے علاوہ اسکی کوئی کنجی نہیں۔ (128)

جان لیجیے: کہ رسول اللہ ﷺ کے بعد ہدایت یافتہ خلفاء راشدین نے حکومت سنبھالی (129) پس وہ سب عالم باللہ تھے اور اس کے احکام کی سمجھ بوجھ رکھنے والے تھے اور معاملات کے بارے میں فتوی دینے میں مستقل تھے۔ ایسے معاملات جن کے حل کے لیے مشاورت کے علاوہ کوئی چارہ نہ ہوتا تو اس میں دوسرے فقہاء سے مدد لیتے لیکن ایسا بہت کم ہوتا۔ پس علماء نے خود کو علم آخرت کے لیے وقف کر لیا اور اس کے لیے خود کو فارغ کر لیا۔ اور وہ فتاوٰی جات اور دنیا میں مخلوق کے احکام سے متعلقات کی حفاظت کیا کرتے تھے۔ وہ اپنے اجتہاد کے ذریعے اپنے رب کی طرف توجہ کرنے والے تھے جیسا کہ ان کی سیرت کے بارے میں نقل کیا گیا۔ ان خلفاء راشدین علماء باللہ کے بعد حکومت کی بھاگ دوڑ ایسے لوگوں نے سنبھالی جو اس کے مستحق نہ تھے اور نہ علم فتاوٰی واحکام میں مستقل تھے۔ اور وہ تمام در پیش مسائل اور صور تحال میں فتوٰی جاری کرنے اور احکام صادر کرنے میں فقہاء و اصحاب علم سے مدد چاہنے پر مجبور تھے۔ علماء تابعین میں سے صرف باقی رہے جو یقین میں، دین کے خلوص کا لازم سمجھنے میں اور سلف و صالحین کے طریقہ پر ہمیشگی اختیار کرنے میں پہلی طرز پر قائم رہے۔ چنانچہ اگر کبھی حکام کی طرف سے بلایا جاتا تو وہ جانے سے پہلو تہی

128 انظر: (الاحیاء:1/ 39) فالکلام سابق منه
129 من هنا إلى آخر هذا الفصل من (الاحیاء:1/ 41)

کرتے، مجبوراً احکام کو بھی سخت روش اختیار کرنی پڑی، انہیں زبردستی سرکاری عہدوں پر بٹھلایا گیا اور افتاء کی ذمہ داریاں تفویض کی گئیں۔ اس وقت لوگوں نے علماء کی یہ عزت دیکھی کہ امام حاکم اور والی سب کے سب ان کی طرف متوجہ ہوگئے حالانکہ وہ علماء ان سے اعراض کرتے اور ان کی طرف توجہ نہ کرتے۔ پس امراء کی نظر میں عزت ومقام ومرتبہ کے شوق نے ان میں طلب علم کا جذبہ پیدا کیا۔ چنانچہ وہ لوگ علم فتاوٰی کے علم کے طرف متوجہ ہوئے۔ حاکموں کے سامنے حاضری کا شرف حاصل کیا۔ ان سے متعارف ہوکر عہدے اور انعامات لیے۔ پس ان میں سے بعض کامیاب بھی ہوئے اور بعض وہ جو کامیاب توہوئے لیکن بن بلائے جانے کہ وجہ سے ذلت ورسوائی سے وہ بھی اپنا دامن نہ بچاسکے۔ غرضیکہ وہ فقہاء جو مطلوب تھے وہ طالب بن گئے اور جو کبھی حکام سے دور رہنے کے باعث عزت دار تھے ان کے درباریوں میں حاضری کی وجہ سے ذلیل وخوار ہوگئے۔ تاہم ایسے علماء دین بھی ہر دور میں موجود رہے جنہیں اللہ تعالی نے اس ذلت سے محفوظ رہنے کی توفیق دی۔ اس دور میں اکثر وبیشتر لوگ افتاء وقضاء سے متعلق علوم کی طرف زیادہ متوجہ تھے۔ کیونکہ درحقیقت یہی علوم سرکاری عہدوں کے لیے ناگزیر حیثیت رکھتے تھے۔ پھر ایسے سربراہان حکومت اور امراء حکام ظاہر ہوئے جنہوں نے عقائد کے قوائد کے بارے میں لوگون کے مقالات کو سنا اور اپنے آپ کو علم کلام کے دلائل اور ان کے فوائد کو سننے اور سمجھنے کی طرف مائل کیا۔ پس ان پر علم کلام میں مناظرانہ والزامی بحثوں میں رغبت کا غلبہ ہوا۔ پس لوگوں نے علم کلام اور اس کے متعلق احکام میں مشغولیت اختیار کی اور اسلام سے متعلق باقی تمام احکام کو چھوڑ دیا۔ مناظرانہ بحثوں اور فریق ثانی پر اعتراضات کے طریقوں کو وضع کیا۔ دعوٰی یہ کیا گیا کہ اس طرح ہم دین دین الٰہی کا دفاع اور سنت رسول ﷺ کی حفاظت اور بدعت کی حوصلہ شکنی کرنا چاہتے ہیں۔ پچھلے فقہاء بھی یہی کہا کرتے تھے کہ ہمارا مقصد دین کے احکام کا اچھی طرح جاننا اور مسلمانوں کی فقہی ضروریات کی تکمیل کرنا ہے۔ اس میں مخلوق کی بھلائی اور نصیحت پیش نظر ہے۔ پھر کچھ امراء وحکام ایسے آئے جنہوں نے علم کلام میں مناظرانہ بحثوں کی ہمت افزائی نہیں کی ان کے خیال میں اس طرح کے مناظروں سے نہ صرف یہ کہ جھگڑے پیدا ہوئے بلکہ ان کی شدت میں اضافہ

ہوا۔ کشت و خون اور ملک کی تباہی تک نوبت پہنچی۔ اور انہوں نے مائل کر لیا اپنے آپ کو مناظرانہ فقہی بحثوں میں اور خصوصی طور پر امام اعظم ابو حنیفہ اور امام شافعی رحمہما اللہ تعالی کے مذہب کی ایک دوسرے پر بہتری بیان کرنے میں۔ لوگوں نے علم کلام اور دیگر فنون علم اسلام کو ترک کر دیا۔ ان لوگوں نے فقہ حنفی و شافعی کے اختلافی مسائل کو اپنا موضوع بنایا۔ اور فقہ مالکی اور حنبلی کے اختلافات پر زیادہ توجہ نہ دی۔ اور یہ گمان کیا کہ ان کا مقصد شرعی احکام کے اسرار ورموز کی دریافت اصول و فروع کے حقائق کی بیان اور مذہب کے عقلوں اور ان کی دلیلوں کی بیان کرنا اور فتاوی کے اصولوں کو ترتیب دینا اور ان کو مکمل کرنا ہے۔ ان لوگوں نے ان موضوعات پر بہت سی کتابیں لکھیں اور دلائل ذکر کیے۔ اور ان کو مناظرانہ اقسام علوم سے مزین کیا۔

امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا، وہ لوگ آج بھی اس روش پر قائم ہیں۔ اور معلوم نہیں کہ اللہ تعالی نے آنے والے وقت کے لیے کیا فیصلہ فرمایا ہے۔ اور اگر حکام دنیا کسی اور امام کے مذہب میں اختلافات معلوم کرنے کی طرف مائل ہو جائیں یا کسی اور علم کی طرف مائل ہو جائیں تو علماء بھی ان کے ساتھ اس طرف مائل ہو جائیں گے۔ اور یہی گمان کریں گے کہ جس علم میں وہ مشغول ہیں وہی علم دین ہے۔ اور اس مشغولیت سے قرب باری تعالی کے علاوہ ان کا کوئی مقصود نہیں۔ انہوں نے بادشاہوں کو لوہاروں کی مثل قیاس کیا۔ اور انہوں نے گمان کیا کہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی مشاورت بھی ان کی مشاورت جیسی ہوتی تھی جیسا کہ دادا اور بھائی کے مسئلہ اور شراب کی حد کے بارے میں اور امام پر خطا کی وجہ سے جرمانہ لازم ہونے کے مسئلہ میں ان کو مشاورت۔ جیسا اس عورت کے بارے میں نقل کیا گیا جس نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے خوف سے اپنا بچہ گرا دیا۔ اور جیسا کہ مسائل فرائض اور ان کے علاوہ کے بارے میں نقل کیا گیا۔ اور نقل کیا امام مالک، امام شافعی، امام محمد اور امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہم کے مباحثوں کے بارے میں۔[130]

---

130 انظر: (الاحیاء:1/ 42)، وما سلف قبلہ منہ ایضا

حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کو اداس دیکھا تو ان سے عرض کی گئی، آپ کو کس بات نے اداس کر دیا؟؟؟؟ تو انہوں نے فرمایا، ہم حیرت زدہ ہیں اہل دنیا کے بارے میں کہ ان میں سے کسی ایک سے ہمارا تعلق ہوتا ہے اور جب وہ علم سیکھ جاتا ہے تو وہ عہدیدار یا قاضی یا وزیر بن جاتا ہے۔[131] (اس کے دنیا طلب کرنے پر افسردگی)

ہم نے علم کی فضیلت میں تھوڑا سا ذکر دیا ہے اور کتاب "عین العلم" کی شرح میں اچھے و برے علم میں فرق بیان کر دیا ہے۔

بعض آداب جو اہل عقل کو لازم ہیں وہ باقی ہیں۔

ان آداب میں سے یہ ہے کہ:

تمام طرح کی عبادات و معاملات میں نیت کو درست رکھے۔

رسول اللہ ﷺ کا ارشاد گرامی ہے کہ

"انما الاعمال بالنیات"[132]

اعمال کا دارومدار نیتوں پر ہے۔

اور لازم ہے کہ پہل کرے نفس کو برے اخلاق و افعال دنیا سے پاک کرنے میں۔

حدیث مبارکہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: "جس شخص وہ علم حاصل کرے کہ جس سے اللہ تعالی کی معرفت حاصل کی جاتی ہے پھر اس کے ذریعے دنیا اکٹھی کرے تو وہ قیامت کے دن جنت کی خوشبو کو نہ پا سکے گا"۔ امام ابو داؤد رحمۃ اللہ علیہ اور امام ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث مبارکہ کو بہترین اسناد کے ساتھ روایت کیا۔[133]

اور بعض محقق نے اس بارے میں کلام کیا اور ان کے کلام کا مفہوم یہ ہے کہ، "ہم نے علم حاصل کیا غیر اللہ کے لیے پس علم نے انکار کر دیا اس سے کہ وہ نہیں ہے مگر اللہ تعالی کے

---

131 انظر: (الاحیاء:1/ 57)

132 رواہ (البخاری:1)، و (مسلم:1907)، و (ابوداود:2201)، و (الترمذی:1742)، و (النسائی:1/ 58)، و (ابن ماجہ:4227)، و (احمد:168) من حدیث عمر بن الخطاب

133 رواہ (ابوداود:3664)، و (ابن ماجہ:252)، و (احمد:8457)، و ابن عبدالبر فی (جامع بیان العلم:1143)، و الخطیب فی (الجامع لاخلاق الراوی:18) من حدیث ابی ہریرۃ مرفوعا. و اسنادہ حسن. فیہ فلیح بن سلیمان، و ہو حسن الحدیث. و انظر: (تخریج الاحیاء للعراقی: 1/ 74)

لیے"(134)۔ یعنی، علم نے انکار کر دیا اور ہمارے لیے اپنی حقیقت کو واضح نہ کیا اگرچہ ہم تک اسکی بات والفاظ پہنچ گئے۔(135)

اور بعض محقق نے اس بارے میں کلام کیا اور ان کے کلام کا مفہوم یہ ہے کہ، ہم نے علم حاصل کیا غیر اللہ کے لیے پس علم نے انکار کر دیا اس سے کہ وہ نہیں ہے مگر اللہ تعالی کے لیے"۔ یعنی، علم نے انکار کر دیا اور ہمارے لیے اپنی حقیقت کو واضح نہ کیا اگرچہ ہم تک اسکی بات والفاظ پہنچ گئے۔ اور ان کی بات کا ظاہری معنی یہ ہے کہ میں نے اللہ تعالی کے غیر کے لیے علم حاصل کیا پس اللہ علم نے اپنے شرف کی وجہ سے انکار کر دیا کہ وہ نہیں ہے مگر صرف اللہ تعالی کے لیے۔ پس علم کی برکت سے ہی عمل کی صحت نصیب ہوتی ہے۔ اور یہ خاص ہے ان کے ساتھ کہ جن کو عنایات الہیہ چن لے اور ان کو دور کر دے لہو ولعب کے متعلقات سے۔ اور یہ صرف کتاب وسنت کے علم کے نتیجے میں حاصل ہو سکتا ہے نہ کہ باقی علوم کی وجہ سے کہ جن کو اہل بدعت نے ایجاد کیا ہے۔ حتی کہ بعض اہل ظاہر نے یہ کہا ہے کہ وہ عقلیات (علم منطق) وفقہیات کہ جن پر اعتراض ہیں ان میں غور وفکر باطل ہے کیونکہ اگر ان کی کوئی اصل ہوتی تو اہل علم اس کو ضرور پا لیتے اور اس کو ثابت کر دیتے۔

**ان آداب میں سے یہ ہے کہ:**

لہو ولعب اور مخلوق کے ساتھ تعلقات بہت کم ہوں۔ کیونکہ یہ چیزیں مشغول کرنے والی اور مخلوق کے خالق کی خدمت کرنے سے روکتی ہیں۔

"مَا جَعَلَ اللهُ لِرَجُلٍ مِّن قَلْبَيْنِ فِي جَوْفِهِ" (الاحزاب: 4)

اللہ نے کسی آدمی کے اندر دو دل نہ رکھے۔

اسی وجہ سے کہا گیا:

علم آپ کو اپنا بعض تب تک نہیں دیتا جب تک کہ آپ اسے اپنا تمام نہ دے دیں۔ پس جب آپ اس کو اپنا تمام دے دیتے ہیں تو وہ مشکل سے آپ کو اپنا تھوڑا حصہ دیتا ہے۔(136)

---

134 وهو قول السفيان الثوري رحمة الله عليه، فيما نقله الماوردي في (ادب الدنيا و الدين: 80)، و (النكت على مقدمة ابن الصلاح للزركشي: 3/ 644)

135 وانظر: (الاحياء: 1/ 50)

**انہی آداب میں سے ہے کہ:**

**وہ علم سیکھنے میں تکبر نہ کرے اور عالم کے لیے عاجزی کرے۔**

امام شعبی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ نے نماز جنازہ پڑھائی، پس میں ان کے خچر کے قریب ہوا تاکہ آپ اس پر سوار ہو جائیں۔ اسی دوران حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما تشریف لائے اور اس کی زین کو پکڑ لیا۔ تو حضرت زید رضی اللہ عنہ نے فرمایا اس کو چھوڑ دیجیے اے رسول اللہ ﷺ کے چچا کے بیٹے۔ تو حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ ہمیں یہ حکم دیا گیا کہ ہم علماء اور بڑے بزرگوں کے ساتھ ایسا رویہ اختیار کریں (کیونکہ زید بن ثابت رضی اللہ عنہ بڑے عالم تھے)۔ تو حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ نے حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کے ہاتھ مبارک کو بوسہ دیا اور عرض کی کہ ہمیں بھی یہ حکم دیا گیا کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے اہل بیت کے ساتھ ایسا رویہ اختیار کریں۔ اسی طرح احیاء العلوم میں ذکر کیا گیا۔[137]

امام عراقی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: کہ اس واقعہ کو امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ اور امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ نے "مدخل" میں ذکر کیا اور فرمایا: "یوں ہم کرتے ہیں"۔ امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: امام مسلم کی شرائط کے مطابق اس حدیث مبارکہ کی اسناد صحیح ہیں۔[138]

العلم حرب للفتى المتعالى

كالسيل حرب للمكان العالى[139]

---

=

136 وهو قول على ابن الجعد، فيما ذكر القرشى فى (الجوهرة المضية:2/ 523)، و من قول الخليل بن احمد فيما ذكر الراغب الاصفهانى فى (محاضرات الادباء:1/ 72)

137 وانظر: (الاحياء:1/ 50)

138 انظر: (تخريج الاحياء:1/ 62)، و قال العراق: اخرجه الطبرانى و الحاكم.... و اخرجه الطبرانى فى (الكبير: 4746)، و (الحاكم:3/ 423)، و الخطيب فى (الجامع لاخلاق الراوى:310)، و فى (الفقيه و المتفقة:2/ 99)، و البيهقى فى (المدخل:670)، و انظر: (جامع بيان العلم:832)

139 انظر: (الاحياء:1/ 50)، و (التبيان للنووى:46)، و (المجموع شرح المهذب:1/ 26). و عندهم شعر:

العلم حرب للفتى المتعالى كالسيل حرب للمكان العالى

اور فرمایا گیا: علم دشمنی کرتا ہے متکبر شخص سے جیسا کہ پانی کا بہاؤ دشمنی کرتا ہے بلند جگہ سے۔

انہی آداب میں سے ہے کہ:

عالم اپنے علم پر عمل کرے اور اسکو اپنے حلم سے مزین کرے۔

اللہ تعالی کا فرمان عالی شان ہے۔

"یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لِمَ تَقُوْلُوْنَ مَا لَا تَفْعَلُوْنَ" (الصف: 2)

اے ایمان والو، کیوں کہتے ہو وہ جو نہیں کرتے۔

رسول اللہ ﷺ کا فرمان عالی شان ہے، "قیامت کے دن لوگوں میں سب سے زیادہ عذاب اس عالم کو ہو گا جس کو اس کے علم نے نفع نہ دیا"۔ اس حدیث مبارکہ کو امام طبرانی رحمۃ اللہ علیہ اور امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کیا۔[140]

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: کوئی شخص بھی اس وقت تک عالم نہیں ہو سکتا جب تک کہ وہ اپنے علم پر عمل کرنے والا نہ ہو جائے۔ اس حدیث مبارکہ کو امام ابن حبان رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کیا۔[141]

---

140 رواه الطبرانی فی (الصغیر:507)، والبیهقی فی (شعب الایمان:1642)، ولادینوری فی (المجالسة و جواهر العلم:90)، والقضاعی فی (مسند الشهاب:1122)، و ابن عبدالبر فی (جامع بیان العلم:1079)، و الخطیب فی (الکفایة:6)، والآجری فی (اخلاق العلماء:86)، وابن عدی فی (الکامل:3/ 474)، من طریق عثمان بن مقسم البر، عن سعید المقبری، عن ابی هریرة مرفوعا. و اسناده ضعیف، و قال ابن عبدالبر: وهو حدیث انفرد به عثمان البری لم یرفعه غیره وهو ضعیف الحدیث معتزلی فیما ذکروا، لیس حدیثه بشیء. و قال ابن عدی: وهذا معروف بعثمان البری والبلاء منه. وقال ایضا: عامة حدیثه مما لایتابع علیه اسنادا او متنا، وهو ممن یغلط الکثیر. وقال الهیثمی فی (المجمع:1/ 185): فیه عثمان البری، قال الفلاس: صدوق لکنه کثیر الغلط صاحب بدعة، ضعفه احمد و النسائی و الدارقطنی

141 قال العراقی فی (تخریج الاحیاء:1/ 71): اخرجه ابن حبان فی کتاب (روضة العقلاء) و البیهقی فی (المدخل) موقوفا علی ابی الدرداء، ولم اجد مرفوعا. و قد رواه (الدارمی:301)، و ابن سعد فی (الطبقات:2/ 357)، و ابن حبان فی (روضة العقلاء:35)، والبیهقی فی (المدخل:488)، و ابونعیم فی (الحلیة:1/ 213)، و الخطیب فی (الفقیه و المتفقة:1/ 26)، و الآجری فی (اخلاق العلماء:80) من طریق عن ابی الدرداء موقوفا. و اسناده حسن

حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ نے فرمایا، میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا، "قیامت کے دن ایک شخص کو لایا جائے گا اور اس کو آگ میں ڈال دیا جائے گا۔ اس کی آنتیں باہر آجائیں گی۔ پھر اس کو چکر لگوایا جائے گا جیسا کہ گدھا چکی کے ارد گرد چکر لگاتا ہے۔ پھر دوزخی اس کے گرد اکٹھے ہو جائیں گے اور کہیں گے تمہارا کیا معاملہ ہے؟؟ تو وہ کہے گا، میں لوگوں کو بھلائی کا حکم دیتا تھا لیکن خود اس پر عمل نہیں کرتا تھا اور لوگوں کو برائی سے روکتا تھا لیکن خود نہیں رکتا تھا۔ اس حدیث مبارکہ کو امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اور امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کیا۔[142]

اور شاید اس حدیث مبارکہ کا اقتباس اللہ تعالی کے اس فرمان عالی شان سے ہے،

"مَثَلُ الَّذِيْنَ حُمِّلُوا التَّوْرٰىةَ ثُمَّ لَمْ يَحْمِلُوْهَا كَمَثَلِ الْحِمَارِ يَحْمِلُ اَسْفَارًا" (الجمعة: 5)

ان کی مثال جن پر تورات رکھی گئی تھی پھر انہوں نے اس کی حکم برداری نہ کی گدھے کی مثال ہے جو پیٹھ پر کتابیں اٹھائے۔

اور اس پر مذکورہ بالا سے زیادہ مناسب یہ فرمان باری تعالی ہے،

"وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَاَ الَّذِيْٓ اٰتَيْنٰهُ اٰيٰتِنَا فَانْسَلَخَ مِنْهَا فَاَتْبَعَهُ الشَّيْطٰنُ فَكَانَ مِنَ الْغٰوِيْنَ" (الاعراف: 175)

اور اے محبوب انہیں اس کا احوال سناؤ جسے ہم نے اپنی آیتیں دیں۔ تو وہ ان سے صاف نکل گیا تو شیطان اس کے پیچھے لگا تو گمراہوں میں ہو گیا۔

"وَلَوْ شِئْنَا لَرَفَعْنٰهُ بِهَا وَلٰكِنَّهٗٓ اَخْلَدَ اِلَى الْاَرْضِ وَاتَّبَعَ هَوٰىهُ ۚ فَمَثَلُهٗ كَمَثَلِ الْكَلْبِ ۚ اِنْ تَحْمِلْ عَلَيْهِ يَلْهَثْ اَوْ تَتْرُكْهُ يَلْهَثْ ۔ ذٰلِكَ مَثَلُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا ۔ فَاقْصُصِ الْقَصَصَ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ" (الاعراف: 176)

اور ہم چاہتے تو آیتوں کے سبب اسے اٹھا لیتے مگر وہ تو زمین پکڑ گیا اور اپنی خواہش کا تابع ہوا تو اس کا حال کتے کی طرح ہے تو اس پر حملہ کرے تو زبان نکالے اور چھوڑ دے تو زبان

---

142 رواہ (البخاری: 3267)، و (مسلم: 2989)

نکالے یہ حال ہے ان کا جنہوں نے ہماری آیتیں جھٹلائیں تو تم نصیحت سناؤ کہ کہیں وہ دھیان کریں۔

یعنی برابر ہے کہ انہیں حکمت دی جائے یا نہ دی جائے۔ وہ تو خواہشات کے پجاری اور کھیل تماشہ چاہنے والے ہیں۔

حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: علم عمل سے رابطہ کرتا ہے اگر عمل علم کو جواب دے تو بہترین ورگرنہ علم رخصت ہو جاتا ہے۔ (143)

انہی آداب میں سے یہ ہے کہ:

زیادہ سے زیادہ علم کے حصول کی چاہت ہو۔

اللہ تعالی کا فرمان عالی شان ہے،

"وَقُلْ رَّبِّ زِدْنِيْ عِلْمًا" (طٰهٰ: 114)

اور عرض کرو کہ اے میرے رب مجھے علم زیادہ دے۔

رسول اللہ ﷺ کا فرمان عالی شان ہے، "اس دن میں میرے لیے کوئی برکت نہیں کہ جس دن میرے علم میں اضافہ نہ ہوا"۔ (144)

علماء فرماتے ہیں، جس کا بعد والا دن پہلے دن سے بہتر نہیں وہ نقصان میں ہے اور جس کے دونوں دن برابر ہیں وہ دھوکے میں ہے۔ (145)

---

143 اورده الابن قتيبة فی (عيون الاخبار:2/ 140)، و ابن عبدالبر فی (جامع بيان العلم:1274)، و الغزالی فی (الاحيا:1/ 59)، و الزمخشری فی (ربيع الابرار:4/ 76)

144 رواه ابن اسحاق بن رواهويه فی (مسنده:1128)، و الطبرانی فی (الاوسط:6636)، و ابن عبدالبر فی (جامع بيان العلم:318)، و ابونعيم فی (الحلية:8/ 188)، و ابن عدی فی (الكامل:4/ 299)، و الخطيب فی (تاريخ بغداد:7/ 5)، و ابن الجوزی فی (الموضوعات:1/ 233)، من حديث عائشة مرفوعا. و قال الهيثمی فی (المجمع:1/ 126): رواه الطبرانی فی (الاوسط) و فيه الحكيم بن عبدالله، قال ابو حاتم: كذاب. و قال ابن الجوزی: حديث لايصح. وقد استنكره ابن عدی

145 رواه ابونعيم فی (الحلية:8/ 35) من طريق ابراهيم بن ادهم، قال: بلغنی ان الحسن البصری رای و اخرجه ابن ابی الدنيا فی (المنامات:243) عن شيخ من بنی سليم قال: رايت النبی ﷺ فی منامی، فذكر مثل سابقه. و رواه ايضا الخطيب فی (اقتضاء العلم العمل:112) عن العليد بن صالح، عن رجل: رايت النبی ﷺ فی النوم فقال:.....، فذكر مثله. و اورده الديلمی فی (مسند الفردوس:3/ 616) مرفوعا.

=

ابن مبارک رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: کوئی شخص اس وقت تک عالم رہتا ہے جب تک وہ علم حاصل کرتا رہتا ہے اور جب وہ گمان کرتا ہے کہ اس نے سب کچھ سیکھ لیا تو وہ جاہل ہو جاتا ہے۔(146)

اس کی تائید اس حدیث مبارکہ سے ہوتی ہے۔

رسول اللہ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نے فرمایا: "دو بھوکے ایسے ہیں جو کبھی سیر نہیں ہوتے۔ علم حاصل کرنے والا اور دنیا حاصل کرنے والا"۔(147)

**ان آداب میں سے ہے کہ:**

عالم کو چاہیے کہ اہل دنیا سے دوری اختیار کرے اور آخرت کی فکر کرنے والوں سے تعلق قائم کرے۔

حضرت فضیل رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا، بیشک میں تین لوگوں پر ضرور رحم کروں گا۔

1: وہ عزت دار شخص کہ جسے قوم نے ذلیل کر دیا۔ 2: قوم کا غنی آدمی جو فقیر ہو گیا۔

3: وہ عالم کہ جس کے ساتھ اہل دنیا و بیوقوف جاہل لوگ مزاق کرتے ہیں۔(148)

---

=

و قال المصنف فی (الاسرار المرفوعة:328): لا يعرف الا من منام (لعبد العزيز بن ابی رواد قال: اوصانی به فی الرؤيا.....)

146 رواه الدينوری فی (المجالسة و جواهر العلم:308)

147 رواه ابن حبان فی (المجروحين:2/ 22)، و الطبرانی فی (الكبير:10388)، و القضاعی فی (مسند الشهاب:322)، و ابن عدی فی (الكامل:5/ 229)، و ابن الجوزی فی (العلل المتناهية:111)، من حديث ابن مسعود مرفوعا: و فی اسناده عبدالله بن حكيم ابو بكر الداهری، قال ابن حبان: كان يضع الحديث على بعض الثقات. و قال ابن الجوزی: حديث لا يصح. ورواه موقوفا (الدارمی:357)، و البيهقی فی (المدخل:449)، و الآجری فی (اخلاق العلماء:68)، من حديث ابن مسعود موقوفا. ورواه الحاكم فی (المستدرك:1/ 169)، و البيهقی فی (المدخل:450 و 451)، وفی (الشعب:9797)، و ابن الجوزی فی (العلل المتناهيه:113)، و ابن عدی فی (الكامل:7/ 557-558)، من حديث انس مرفوعا. وقال الحاكم: حديث صحيح على شرط الشيخين و لم يخرجاه ولم اجد له علة. وقال ابن عدی: هذا حديث الهسنجانی سرقة منه محمد ابن احمد بن يزيد. و رواه البزار فی (البحر الزخار:4880)، و ابن الجوزی فی (العلل المتناهية:112) من حديث ابن عباس مرفوعا. و فی اسناده ليث بن ابی سليم، قال البزار: اصابه شبه الاختلاط فبقی فی حديثه لين

یحیی بن معاذ الرازی رحمۃ اللہ علیہ سے عرض کی گئی علم و حکمت کب زائل ہو جاتے ہیں؟؟ فرمایا، جب ان دونوں کے ذریعے دنیا طلب کی جائے تو یہ دونوں زائل ہو جاتے ہیں۔[149]

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: جب تم ایسے عالم کو دیکھو جو دنیا سے محبت کرتا ہے تو سمجھ لو کہ یہ دین اس کے بس کی بات نہیں کیونکہ جو جس چیز کا خواہشمند ہوتا ہے اسی میں مصروف ہوتا ہے۔[150]

میں ملا علی القاری عرض کرتا ہوں: مذکورہ بالا فرمان کی تائید اس حدیث مبارکہ سے ہوتی ہے: " مَنْ اَحَبَّ شَیْأً اَکْثَرَ ذِکْرَہٗ "[151]

جو جس چیز سے محبت کرتا ہے اس کا ذکر اتنا ہی کرتا زیادہ کرتا ہے۔

حضرت سعید بن مسیب رضی اللہ عنہ نے فرمایا، "جب تم ایسے عالم کو دیکھو جو بادشاہوں کے ساتھ گھلتا ملتا ہو تو وہ چور ہے"۔[152]

اور پھر یہ اشعار فرمائے:

و أعجبت لمبتاع الضلالۃ بالھدیٰ و من یشتری دنیاہ بالدین أعجب

و أعجب من ھذین من باع دینہ بدنیا سواء ذاك من ذین أعجب

---

=

148 رواہ البیہقی فی (المدخل: 699)، وقال: وروی ھذا مرفوعا عن النبی ﷺ من اوجہ کلھا ضعیفۃ. وقال ابن الجوزی فی (الموضوعات: 1/ 238): انما یعرف ھذا من کلام الفضیل بن عیاض، ثم ساق اسنادہ الیہ

149 انظر: (الاحیاء: 1/ 60)

150 ھو فی (احیاء علوم الدین: 1/ 61) منسوبا الی عمر، لکن جاء فی (جامع بیان العلم لابن عبد البر: 1174) منسوبا لجعفر بن محمد

151 اوردہ المتقی فی (کنز العمال: 1/ 425)، و نسبہ ل(مسند الفردوس للدیلمی) عن عائشۃ. وقال السخاوی فی (المقاصد الحسنۃ: 619)، اخرجہ ابو نعیم ثم الدیلمی من حدیث مقاتل بن حیان، عن داود بن ابی ھند، عن الشعبی، عن عائشۃ بہ مرفوعا

152 انظر: (الاحیاء: 1/ 68)، وقد سلف بقم: 7 من حیدث ابی ھریرۃ مرفوعا، ولا یصح رفعہ، فانظرہ ثمۃ

مجھے حیرت ہوتی ہے اس شخص پر جو گمراہی کے عوض ہدایت بیچ دے۔ اور جو شخص دین کے بدلے دنیا خریدے اس پر اس سے بھی زیادہ حیرت ہوتی ہے۔ اور ان دونوں سے زیادہ اس پر حیرت ہوتی ہے جو دوسرے کی دنیا کے لیے اپنے دین کو فروخت کر دے۔

انہی آداب میں سے ہے:

عالم کو چاہیے کہ اپنے علم کے ذریعے دنیا طلب نہ کرے ان وجوہات کے سبب جو ہم پہلے ذکر کر چکے۔

عالم کے لیے درجات میں سے سب سے کم درجہ یہ ہے کہ وہ دنیا کی حقارت، اسکے گھٹیا پن، اسکے معاملات، اس کو چھوڑنے، آخرت کی عظمت، عزت، خوبصورتی اور اس کی ہمیشگی کو جان لے۔

اور جان لے کہ یہ دونوں متضاد ہیں۔ جیسا کہ دو بیویاں کہ جب تم ایک کو راضی کرو تو دوسری ناراض ہو جائے۔ اور جیسا کہ میزان کے دو پلڑے، کہ جب ان میں سے ایک بھاری ہوتا ہے تو دوسرا ہلکا ہو جاتا ہے۔ اور جیسے کہ مشرق و مغرب دو سمتیں ہیں کہ ایک سمت کے قریب ہونے سے دوسری سمت سے دوری بڑھتی ہے۔ اور جیسے کہ پیالے کہ جس قدر ایک میں سے دوسرے میں انڈھیلا جائے تو جس قدر دوسرا پیالہ بھرتا جائے گا، پہلا اسی قدر خالی ہوتا جائے گا۔

رسول اللہ ﷺ نے اس معاملہ میں تنبیہ فرمائی۔

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جو شخص آخرت سے محبت رکھتا ہے اس کی دنیا خراب ہے اور جو دنیا سے محبت رکھتا ہے اس کی آخرت خراب ہے۔ پس ترجیح دو اس کو جو باقی رہنے والی ہے اس پر جو فنا ہونے والی ہے۔

اس حدیث مبارکہ کو امام احمد رحمۃ اللہ علیہ اور امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت ابو موسی اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔

ایسا شخص جو دنیا کی حقارت، گھٹیا پن، متلوّن مزاجی اور دکھوں سے ملی لذتوں کو نہ جانے تو پھر بعض حالات میں اسکی خوبصورتی بھی ختم ہو جاتی ہے اور ایسا شخص بے عقل ہوتا ہے۔ پس مشاہدہ اور تجربہ ہی اس کو ہدایت دیتا ہے۔

توکیسے ہو سکتا ہے وہ شخص علماء میں سے کہ جس کو عقل ہی نہ ہو۔

اور جو شخص آخرت کی عظمت، نفاست اور اسکی ہمیشگی کو نہ جاتے تو وہ شخص کافر ہے ایسا کافر کہ جس کا ایمان سلب کر لیا گیا۔

توکیسے ہو گا وہ شخص علماء میں سے کہ جس کا ایمان ہی نہیں۔ اور جو شخص یہ نہ جانتا ہو کہ دنیا آخرت کے متضاد ہے اور ان دونوں کو جمع کرنا ایسا ہی ہے جیسا کہ امید رکھنا اس جگہ سے جہاں پر کوئی امید یا توقع نہ ہو۔ اور وہ شخص تمام انبیاء کرام علیھم السلام کی شریعتوں سے لا علم ہے۔ بلکہ تمام قرآن کا منکر ہے اور وہ شیطان کا قیدی ہے۔ اسکو اسکی خواہشات نے ہلاک کر ڈالا اور اس پر اس کی زبوں حالی نے غلبہ پالیا۔ جو شخص اس قدر ہیچ درجہ کا ہو تو کیسے اس کو علماء کی جماعت میں شمار کیا جا سکتا ہے۔

حضرت داوٗد علی نبینا و علیہ الصلوٰۃ والسلام سے اللہ رب العزت نے ان الفاظ میں خطاب فرمایا: اگر کوئی عالم میری محبت پر اپنی خواہشات کو ترجیح دیتا ہے تو میں اس کے ساتھ ادنٰی درجے کا معاملہ یہ کرتا ہوں کہ اس کو اپنے حضور مناجات سے محروم کر دیتا ہوں۔ اے داوٗد علی نبینا و علیہ الصلوٰۃ والسلام میرے متعلق کسی ایسے عالم سے مت پوچھو جسے اس کی دنیا نے مدہوش کر دیا ہو۔ وہ تمہیں میرے راستے سے منحرف کر دے گا۔ ایسے لوگ میرے بندوں کے حق میں راہ کے لٹیرے ہیں۔

اے داوٗد علی نبینا و علیہ الصلوٰۃ والسلام، جب تم میرا کوئی حقیقی طالب دیکھو تو اس کی خدمت کرو۔ اے داوٗد علی نبینا و علیہ الصلوٰۃ والسلام جو شخص میرے کسی مفرور بندے کو راہ راست پر لے آتا ہے تو میں اسے عقلمند اور دانا کے لقب سے نوازتا ہوں۔ اور جو شخص اس لقب سے نوازا جاتا ہے اس کو کبھی عذاب نہیں ہوتا۔[153]

---

153 رواہ ابن ابی الدنیا فی (الزھد:166)، و الشجری فی (امالیہ:407)، وانظر: (الاحیاء:1/ 60)، و (قوت القلوب:1/ 244)

اسی وجہ سے حضرت خواجہ حسن بصری رضی اللہ عنہ نے فرمایا، علماء کی سزا دل کا مر جانا ہے اور دل کی موت یہ ہے کہ اخروی اعمال کے عوض دنیا طلب کی جائے۔[154]

یحییٰ بن معاذ رحمۃ اللہ علیہ نے علمائے دنیا سے خطاب کرتے ہوئے فرمایا، اے علم والو: تمہارے محل اور گھر قیصر و کسریٰ کے محل و گھر جیسے ہیں اور تمہارے برتن فرعون کے برتنوں جیسے ہیں۔ تمہارے گناہ جاہلوں کے گناہ سے بدتر ہیں۔ تم شیطان کی پیروی کرتے ہو۔ تو بتاؤ پھر کہ شریعت محمد ﷺ کہاں ہے؟؟؟؟؟[155]

یہاں یہ سمجھنا چاہیے کہ محض مال چھوڑ دینے سے کوئی عالم آخرت کے زمرہ میں شامل نہیں ہوتا اس لیے کہ جاہ و منصب کا ضرر مال کے ضرر سے کہیں زیادہ ہے۔

حضرت بشر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں، کہ روایت حدیث کے لیے حدثنا کا لفظ استعمال کیا جاتا ہے۔ یہ لفظ دنیا کے دروازوں میں سے ایک دروازہ ہے جب تم کسی شخص کو حدثنا کہتے سنو تو سمجھ لو کہ وہ منصب کی خواہش کا اظہار کر رہا ہے۔[156]

حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا، کہ حدیث کا فتنہ مال و اہل و عیال کے فتنوں سے بڑھ کر ہے۔[157]

حضرت سہل رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا، اہل علم کے علاوہ سب مردہ ہیں، عمل کرنے والے علماء کے علاوہ سب غافل ہیں۔ اخلاص فی العمل والوں علاوہ سب غلط فہمی میں مبتلاء ہیں اور مخلصین انجام کو جان لینے تک تذبذب کا شکار ہیں۔[158] اور ایک روایت میں یوں ہے کہ

---

154 انظر: (الاحیاء:1/ 60) ورواہ ابن المبارک فی (الزھد:1514)- و من طریق البیھقی فی (المدخل:503)، وفی (الشعب:1696)، و احمد فی (الزھد:1498)، و ابن معین فی (تاریخہ:2/ 70)

155 انظر: (الاحیاء:1/ 61)، و (معجم السفر للسلفي:245).

156 انظر: (قوت القلوب:1/ 233)، و (الاحیاء:1/ 61)، ورواہ ابن المقرئ فی (معجمہ:427)، و ابو نعیم فی (الحلیۃ:8/ 339)

157 انظر: (الاحیاء:1/ 61)

158 انظر: (الاحیاء:1/ 61)

"مخلصین بڑے خطرے سے دوچار ہیں"۔ [159] اور وہ خطرہ در اصل اخلاص کا ریاء کاری و منافقت میں بدل جانا ہے۔

بعض محققین نے فرمایا کہ: اس کو لاحق خطرہ یہ ہے کہ وہ یہ گمان کرے کہ اس کا اخلاص اس کی اپنی وجہ سے ہے۔

اسی وجہ سے کہا گیا کہ مخلَصین (لام پر زبر کے ساتھ) کا مرتبہ مخلِصین (لام پر زیر کے ساتھ) سے زیادہ ہے۔

قرآن شریف کی سات قرائتوں میں سے دو قرائتوں میں یوں پڑھا گیا ہے،

اللہ کریم کا فرمان عالی شان ہے،

"إِنَّهُ مِنْ عِبَادِنَا الْمُخْلَصِينَ" (یوسف: 24)

بیشک وہ ہمارے چنے ہوئے بندوں میں سے ہے۔

کہ دونوں قرائتوں میں دونوں حالتوں اور معنی کی دو نسبتوں مجازی کسبی اور حقیقی وھبی پر بہت زیادہ تنبیہ ہے۔

جیسا کہ اللہ کریم میں اس فرمان عالی شان میں متحقق ہے:

"وَمَا رَمَيْتَ إِذْ رَمَيْتَ وَلَٰكِنَّ اللَّهَ رَمَىٰ" (الانفال: 17)

اور اے محبوب وہ خاک جو تم نے پھینکی تم نے نی پھیکی تھی بلکہ اللہ نے پھینکی۔

**اور آخری منزل میں جو سب سے اعلی مقصد کی انتہاء ہے وہ یہ جمع الجمع کا مرتبہ ہے۔**

ابو سلیمان درانی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا، جب آدمی طلب حدیث میں مشغول ہو جائے یا نکاح کرنے لگے یا کسب رزق کے ذریعے سفر اختیار کرے تو سمجھ لو کہ وہ دنیاداری میں لگ گیا [160] اور وہ عالی سند حاصل کرنے کے لیے حدیث سنتا ہے یا وہ ایسے بات کی طلب رکھتا ہے جس کی آخرت کی راہ میں کوئی حاجت نہیں۔ [161]

---

159 اوردھا السمرقندی فی (تنبیه الغافلین:676) من قول سهل بن عبدالله، ورواه البیهقی فی (الشعب:6455) من قول ذی النون المصری

160 انظر: (قوت القلوب:1/ 234)، و (الاحیاء:1/ 61)، و (تلبیس الابلیس:262)

161 انظر: (الاحیاء:1/ 61)

بعض اکابر اسلاف فرماتے ہیں: علماء انبیاء کرام علیہم السلام کے گروہ میں اٹھائے جائیں گے اور قاضی بادشاہوں کے گروہ میں [162] اور ان فقہاء کا حشر بھی قاضیوں کے ساتھ ہو گا جو اپنے علم کے ذریعے دنیا حاصل کرنا چاہتے ہوں۔ [163]

حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ ایک روز اپنی مجلس میں اٹھ کر تشریف لے جانے لگے تو خراسان کے ایک شخص نے ایک تھیلا پیش کیا جس میں پانچ ہزار درھم اور ایک باریک کپڑے کا ایک تھان تھا۔ عرض کیا کہ درھم خرچ کے لیے ہیں اور کپڑا پہننے کے لیے۔ حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا، اللہ تمہیں خیریت سے رکھے۔ یہ درھم اور کپڑا اٹھالو اور اپنے ہی پاس رکھو، ہمیں ان چیزوں کی ضرورت نہیں ہے۔ پھر فرمایا، جو شخص ایسی مجلسوں میں بیٹھتا ہو جیسی مجلس یہاں منعقد ہوتی ہیں اور اس طرح کے نذرانے قبول کر لیتا ہو قیامت کے روز وہ اللہ تعالی کے سامنے دین سے محروم ہو کر جائے گا۔ [164]

انہی آداب میں سے یہ ہے:

علماء، کھانے پینے میں، زرق برق لباس میں، مکان میں زیب و زینت اور آرام طلبی کا رحجان نہ رکھتے ہوں۔

بلکہ ان سب امور میں میانہ روی اختیار کرتے ہوں۔ سلف و صالحین کی اتباع کرتے ہوں۔ جو نہایت سادہ اور معمولی زندگی بسر کرتے تھے۔ عالم جس قدر تن آسانی سے دور رہے گا اسی قدر اللہ تعالی سے قریب تر ہو گا۔ چنانچہ یہ واقعہ اس حقیقت پر شاہد عدل ہے جسے ابو عبد اللہ الخواص رحمۃ اللہ علیہ [165] نے ذکر کیا، اور یہ حاتم اصم [166] کے ساتھیوں میں سے تھے۔ فرماتے ہیں کہ ہم لوگ حاتم کے ساتھ بستی "ری" میں داخل ہوئے۔ ہمارے قافلہ میں تین سو بیس افراد تھے ہمارا حج کا ارادہ تھا اور میرے ساتھیوں نے اون کا لباس زیب تن

---

162 انظر: (قوت القلوب:1/ 270)، و (الاحیاء:1/ 61)

163 انظر: (الاحیاء:1/ 61)

164 انظر: (قوت القلوب:1/ 249)، و (الاحیاء:1/ 62). والحسن: هو البصری

165 ابو عبداللہ الخواص: هو علی، متصوف من اهل الری: صاحب حاتم الاصم

166 حاتم الاصم: هو ابن عنوان بن یوسف البلخی، الزاهد الربانی، ابو عبدالرحمان الاصم، توفی سنة (237ھ)، انظر: (السیر: 11/ 485)

کیا ہوا تھا اور کسی کے بھی پاس توشہ دان اور زاد راہ نہ تھا۔ ہم سب ایک سوداگر کے ہاں ٹھہرے جو اگرچہ زیادہ مالدار نہیں تھا لیکن غریب نواز تھا۔ چنانچہ اس رات سوداگر نے اپنی استطاعت کے مطابق ہماری ضیافت کی۔ صبح ہوئی تو اس نے حاتم سے پوچھا اگر کوئی اور ضرورت ہے تو فرمائیے کیونکہ ابھی مجھے فقیہ شہر کی بیمار پرسی کے لیے جانا ہے۔ حاتم نے فرمایا، کہ مریض کی عیادت باعث اجر وثواب ہے اور فقیہ کی زیارت عبادت ہے۔ میں بھی تمہارے ساتھ چلتا ہوں۔ فقیہ کا نام محمد ابن مقاتل تھا اور بستی "ری" کے قاضی تھے۔ جب ہم قاضی صاحب کے دروازے پر پہنچے تو ہم نے دیکھا ایک نہایت خوبصورت اور بلند و بالا محل ہے۔ حاتم حیران و ششدر کھڑے رہ گئے اور فرمایا، عالم کے گھر کا دروازہ اور یہ حال (یعنی دنیاوی شان وشوکت)۔ پھر ان کو داخلے کی اجازت ملی اور گھر میں داخل ہوئے تو دیکھا کہ گھر بہت وسیع اور آرائش وزیبائش کا اہتمام ہے۔ پس حاتم مزید حیران ہوئے۔ پھر اس مجلس میں داخل ہوئے جس میں قاضی صاحب موجود تھے۔ فرش پر نرم قالین تھا اور قاضی صاحب اس پر آرام فرما تھے۔ ان کے سر کے پاس ایک غلام تھا جس کے ہاتھ میں ایک پنکھا تھا۔ پس رازی (سوداگر) بیٹھ گیا اور قاضی صاحب سے حال احوال دریافت کرنے لگا اور حاتم اپنے خیالوں میں مصروف ہی کھڑے رہے۔ پس ابن مقاتل نے انہیں بیٹھنے کے لیے اشارہ کیا۔ تو حاتم نے فرمایا، میں نہیں بیٹھوں گا۔ ابن مقاتل نے کہا کہ شاید آپ کو کوئی مسئلہ درپیش ہے۔ تو حاتم نے فرمایا، ہاں۔۔ تو ابن مقاتل نے کہا، کیا معاملہ ہے؟؟؟؟؟ تو حاتم نے فرمایا، ایک مسئلہ ہے جس کے بارے میں میں آپ سے پوچھنا چاہتا ہوں۔ تو ابن مقاتل نے کہا پوچھیے۔ تو حاتم نے فرمایا، پہلے صحیح ہو کر بیٹھ جائیں۔ پس ابن مقاتل اٹھے اور صحیح ہو کر بیٹھ گئے۔ تو حاتم نے فرمایا، ابن مقاتل آپ نے یہ علم کس سے حاصل کیا؟؟؟؟؟ تو ابن مقاتل نے کہا انہوں نے اصحاب رسول اللہ ﷺ سے حاصل کیا۔ تو حاتم نے فرمایا، اصحاب رسول ﷺ نے کیا سے حاصل کیا؟؟؟؟؟ تو ابن مقاتل نے کہا، رسول اللہ ﷺ نے حضرت جبرائیل سلام اللہ علیہ سے حاصل کیا۔ تو حاتم نے فرمایا، حضرت جبرائیل سلام اللہ علیہ نے کس سے حاصل کیا؟؟؟؟؟ تو ابن مقاتل نے کہا، حضرت جبرائیل سلام اللہ علیہ نے اللہ رب العزت سے حاصل کیا۔ تو حاتم نے فرمایا، وہ علم

کہ جسے اللہ تعالی سے حضرت جبرائیل سلام اللہ علیہ نے رسول اللہ ﷺ کو پہنچایا، پھر رسول اللہ ﷺ نے اپنے اصحاب رضوان اللہ علیہم اجمعین تک پہنچایا اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین نے ثقہ اشخاص تک پہنچایا۔ تو کیا تم اس علم میں ایسا کچھ سنا کہ جس کا گھر بلند و بالا و وسیع آرائش و زیبائش والا ہو تو وہ اللہ کے نزدیک بڑے درجے والا ہے۔ تو ابن مقاتل نے کہا، نہیں۔۔۔۔ تو حاتم نے فرمایام، کہ پھر تم نے کیا سنا؟؟؟؟؟؟ تو ابن مقاتل نے کہا، کہ میں نے سنا کہ جس نے دنیا میں زہد و تقوٰی اختیار کیا اور آخرت میں انجام کے بارے میں فکر کی اور مسکینوں سے محبت کی اور اپنی آخرت کے لیے اچھے اعمال بھیجے تو اس کے لیے اللہ تعالی کے نزدیک بڑا درجہ ہے۔ تو پھر حاتم نے اس سے فرمایا، کہ تم نے پھر کس کی اقتداء کی؟؟؟؟؟ کیا نبی کریم ﷺ کی اور ان کے اصحاب رضی اللہ عنہم اجمعین کی پیروی کی یا فرعون و نمرود مردود اور اس کے گروہ کی پیروی کی؟؟؟؟؟

اے علماء سوء (دنیادار برے علماء) جب کوئی جاہل دنیا کی طلب اور رغبت رکھنے والا تم جیسے علماء کو دیکھتا ہے تو وہ کہتا ہے، کہ میں ہر گز ان حالات کے مالک علماء سے برا نہیں ہو سکتا۔

پس یہ فرما کر حاتم ابن مقاتل سے رخصت ہو گئے۔ حاتم جب بغداد پہنچے تو لوگ ان کے پاس جمع ہو گئے۔ لوگوں نے کہا، اے ابو عبد الرحمٰن، آپ عجمی ہیں اور رک رک کر بات کرتے ہیں اس کے باوجود جب کوئی آپ سے بحث کرے تو آپ اسے زیر کر دیتے ہیں۔ تو حاتم نے فرمایا: مجھ میں تین خصلتیں ہیں، جن کی وجہ سے میں اپنے مخالف پر غالب آجاتا ہوں۔

1: جب میرا مخالف کوئی بات حق کہے تو میں خوش ہوتا ہوں۔

2: جب میرا مخالف غلطی کرے تو میں غمگین ہو جاتا ہوں۔

3: میں اپنے نفس کو قابو میں رکھتا ہوں تا کہ مخالف کے ساتھ جہالت سے پیش نہ آؤں۔

جب اس معاملہ کی خبر امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کو پہنچی تو انہوں نے فرمایا، سبحان اللہ، حاتم بڑے عقل مند انسان ہیں۔ ہمیں بھی ان کے پاس لے چلو۔

سب لوگ حاتم کے پاس آئے۔ امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا، اے ابو عبد الرحمٰن سلامتی کا راز کیا ہے؟؟؟؟؟ فرمایا، اے ابو عبد اللہ، جب تک آپ میں یہ چار خصلتیں نہ ہوں گی تب تک آپ دنیا سے سلامت نہ رہیں گے۔

1: لوگ اگر جہالت سے پیش آئیں تو آپ در گزر کریں۔

2: اپنے جہل پر قابو رکھیں۔

3: اپنی چیز لوگوں کو دیں۔

4: لوگوں کے مال و متاع سے بے پرواہ رہیں۔

جب آپ میں یہ خصلتیں ہوں گی تو آپ دنیا سے محفوظ رہیں گے۔[167]

اسلاف رحمھم اللہ تعالیٰ کی سیرت میں آسائش و زیبائش کو ترک کرنے کے آثار موجود ہیں۔ اور اس میں تحقیق یہ ہے کہ مباح امر کے ذریعے زینت حاصل کرنا حرام نہیں ہے۔ لیکن اس کو عادت بنالینے سے دل میں زیب و زینت کی چاہ پیدا ہوتی ہے اور پھر اس کو چھوڑنا مشکل ہو جاتا ہے۔ امور ممنوعہ کے ارتکاب، حق کے معاملہ مین منافقت اور مخلوق کی رعایت و معاونت اور دیگر دوسرے معاملات کے سبب ہمیشہ زیب و زینت ممکن نہیں ہوتی۔ ان امور ممنوعہ سے بچنالازم ہے۔ کیونکہ جو شخص دنیا میں محو ہو گا تو وہ پھر اس سے سلامت نہ رہ سکے گا۔

اگر دنیاوی اشغال کے باوجود سلامتی حاصل ہوتی تو ترک دنیا میں رسول اللہ ﷺ اس قدر شدت نہ فرماتے، یہاں تک کہ جو دھاری دار کرتہ رسول اللہ ﷺ نے زیب تن فرمایا، وہ بھی اتار دیا۔[168]

اور حکایت ہے کہ: یحییٰ بن زید نوفلی رحمہ اللہ تعالیٰ نے امام مالک بن انس رحمہ اللہ تعالیٰ کو خط لکھا:

---

167 انظر: لهذه القصة: (حلية الاولياء: 8/ 80)، و (الاحياء: 1/ 66)، و (تلبيس الابليس: 142)

168 رواه (البخاری: 373)، و (مسلم: 556)، من حديث عائشة

اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان، نہایت رحم والا ہے اور درود ہو رسول اللہ ﷺ اور ان کی آل میں پہلے اور بعد میں آنے والوں پر۔

یحیٰی بن زید بن عبد الملک کی طرف سے مالک بن انس کے نام۔

مجھے یہ خبر پہنچی کہ آپ عمدہ لباس پہنتے ہیں اور عمدہ کھانے کھاتے ہیں اور نرم گداز پر تشریف فرما ہوتے ہیں اور اپنے دروازے پر دربان مقرر فرماتے ہیں۔

حالانکہ آپ علم کی مجلس میں حاضر ہوتے ہیں اور لوگ قریب و بعید سے آپ کے پاس آتے ہیں اور آپ کو اپنا امام مانتے ہیں اور آپ کے قول پر راضی ہوتے ہیں۔

اے مالک: اللہ سے ڈریئے اور عاجزی اختیار کیجیے، میں نے آپ کو خط لکھا نصیت کرنے کے لیے، اس خط کو میرے اور اللہ کے علاوہ کوئی نہیں جانتا۔۔۔۔۔۔ والسلام

امام مالک بن انس رحمۃ اللہ علیہ نے جوابا خط لکھا۔

مالک بن انس کی طرف سے یحیٰی بن یزید رحمۃ اللہ علیہ کے نام خط۔

آپ پر اللہ طرف سے سلامتی ہو۔

مجھے آپ کا خط ملا کہ جس میں شفقت وادب سے متعلق میرے لیے نصیحت ہے۔

اللہ تعالی آپ کو تقویٰ نصیب فرمائے اور نصیحت کرنے پر جزاء خیر عطا فرمائے اور میں اللہ رب العزت سے توفیق طلب کرتا ہوں۔

کوئی طاقت نہیں اللہ تعالی کے سوا جو بلند و برتر ہے۔

بہرحال جو آپ نے ذکر کیا کہ میں عمدہ کھانا کھاتا ہوں اور عمدہ لباس پہنتا ہوں اور دروازے پر دربان مقرر کرتا ہوں اور نرم گداز پر بیٹھتا ہوں، جی ہاں ہم ایسا کرتے ہیں اور ہم اللہ تعالی سے مغفرت طلب کرتے ہیں۔

اللہ تعالی کا فرمان عالی شان ہے: "قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِيْنَةَ اللهِ الَّتِيْٓ اَخْرَجَ لِعِبَادِهٖ وَالطَّيِّبٰتِ مِنَ الرِّزْقِ" (الاعراف:32)

آپ فرمایئے کس نے حرام کی اللہ تعالی کہ وہ زینت جو اس نے اپنے بندوں کے لیے نکالی اور پاک رزق۔

اور بیشک میں جانتا ہوں کہ دنیا کو ترک کرنا اس میں داخل ہونے سے بہتر ہے۔ اپنے خط سے ہمیں محروم نہ کیجیے گا اور نہ ہم آپ کو خط لکھنا ترک کریں گے۔۔۔۔۔۔والسلام[169]

دیکھیے امام مالک بن انس رحمۃ اللہ علیہ کا انصاف، ان کے بلند مرتبہ ہونے کے باوجود کیسے انہوں انے اعتراف کیا کہ دنیا کو ترک کرنا، دنیا میں دخول سے بہتر ہے اور فتوٰی دیا کہ زینت اختیار کرنا جائز ہے۔ وہ اعتراف و فتوٰی، دونوں میں صادق ہیں۔ اور امام مالک رحمۃ اللہ علیہ جیسی بلند مرتبہ والی شخصیت کی مثال، کہ کیسے انہوں نے اپنے آپ کو انصاف و مندرجہ بالا نصیحت میں اعتراف پر قائم رکھا اور اپنے آپ کو مباح کی حدود پر قائم رکھنے کے ساتھ ساتھ ذلت و مکروہات میں حد سے تجاوز کرنے سے بچایا۔ جب کہ ان کے علاوہ اس پر قادر نہ تھے۔ مباح چیزوں سے تفریح حاصل کرنے میں بڑا خطرہ ہے۔ مباح چیزوں سے لطف اندوزی، خوف و خشیت سے دور کرتی ہے، جبکہ خشیت تو علماء کی خاصیت ہے اور خشیت کی خاصیت، خطرے اور فتنے کی جگہوں سے دور رہنا ہے۔

انہی آداب میں سے ہے کہ:

علماء کو چاہیے کہ بادشاہوں سے تعلقات نہ رکھے اور جب تک ان سے فرار ممکن ہے تب تک ان سے میل جول نہ کرے بلکہ لازم ہے کہ وہ ان بادشاہوں روابط سے بچے اگرچہ وہ علماء کے پاس آئیں۔

بیشک دنیا میٹھی اور سر سبز ہے اور اس کی بھاگ دوڑ بادشاہوں اور ظلمت کے ہاتھوں میں ہے۔ ان بادشاہوں سے روابط ان کی رضا حاصل کرنے کی تکلیف سے خالی نہیں ہوں گے۔ اور نہ اس سے خالی ہوں گے کہ ان کے دلوں کو ان کے حالات سے مزین کیا جائے باوجود اس کے کہ وہ اپنی حکومتوں میں ظلم کرنے والے ہیں۔ ہر مذہب والے پر لازم ہے کہ وہ ان بادشاہوں کو ناپسند کرے اور ان کے سینوں کو ان کے ظلم کے اظہار کے ذریعے تنگ کرے اور ان کے افعال کو انتہائی قبیح جانے۔ کیونکہ ان بادشاہوں سے تعلق رکھنے والا ان

---

169 القصة في (الاحياء:1/ 67)، و انظر (ترتيب المدارك للقاضي عياض:2/ 149)، ففيه اشارة الى وقوع هذه القصة

کی آسائشوں کی طرف مائل ہو کر اللہ تعالی کے ان پر انعام سے متنفر ہو گا یا ان پر انکار کرنے سے خاموش رہے گا اور ان کی چاپلوسی کرے گا۔ یا یہ کہ ان بادشاہوں کی حمایت کرنے اور ان کے احوال کو خوبصورتی سے بیان کرنے میں پر تکلف ہو جائے گا حالانکہ یہ سب سراسر جھوٹ ہو گا۔ یا یہ کہ ان بادشاہوں کی دنیا سے کچھ حاصل کرنے کی کوشش کرے گا اور یہ تو بربادی اور رسوائی کا سامان ہے۔

**اور انہی آداب میں سے ہے کہ:**

ہر وہ شخص جس کی طرف ظلم کی نسبت کی گئی ہو اس کے ساتھ تعلق نہ رکھے۔ یوں ہی سپاہیوں اور ظالم لوگوں کے ساتھ بھی قطعًا تعلق نہ رکھے اور نہ ہی ان کے ساتھیوں اور مدد گاروں کی معاونت کرے۔

ایک بزرگ کے بارے میں حکایت ہے کہ ان کو سرحد کی حفاظت کے لیے دیوار کی تعمیر پر نگران مقرر کیا گیا۔ وہ فرماتے ہیں کہ میں نے اس کے بارے میں اپنے دل میں کچھ شک پایا، اگرچہ یہ نیکی کا کام تھا بلکہ فرائض اسلام میں سے تھا۔ لیکن اس جگہ کا حکمران ظالم تھا۔ تو میں نے حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ سے اس بارے میں مشورہ کیا تو انہوں نے فرمایا، تم تھوڑی یا زیادہ کسی شے پر بھی ان کی معاونت نہ کرنا۔ میں نے عرض کی، مگر یہ دیوار تو راہ خدا میں مسلمانوں کی حفاظت کی لیے بنائی جارہی ہے۔ فرمایا: ہاں! مگر کم از کم تم میں یہ بات داخل ہو جائے گی کہ تم ان ظالم لوگوں سے ملاقات کرو گے تاکہ وہ تمہاری اجرت ادا کریں تو اس طرح تم ان لوگوں کی ملاقات کو پسند کرو گے جو اللہ کریم کی نافرمانی کرتے ہیں۔[170]

حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے، جس نے کسی ظالم کی بقاء کے لیے دعا کی تو یقینًا اس نے یہ پسند کیا کہ اللہ کریم کی زمین میں اس کی نافرمانی کی جائے۔[171]

---

170 (الاحیاء:2/ 86-87)

171 رواہ ابن ابی الدنیا فی (الصمت:230 و 600)، و البیہقی فی (الشعب:8986) من قول الحسن. و رواہ ایضا الدینوری فی (المجالسة:2008 و 2373)، و ابو نعیم فی (الحلیة:8/ 240) من قول یوسف =

نبی کریم ﷺ کا فرمان عالی شان ہے: "کہ جب فاسق کی تعریف کی جاتی ہے تو اللہ کریم ضرور غضب فرماتا ہے"۔ اس حدیث مبارکہ کو ابن ابی دنیار حمۃ اللہ علیہ نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔[172]

نبی کریم ﷺ کا فرمان عالی شان ہے کہ: "جس نے ایسے شخص کی عزت کی جو اسلام میں نئی چیزیں گھڑنے والا ہے، تو اس نے اسلام کو ڈھانے میں اس کی مدد کی"۔ اس حدیث مبارکہ کو ابن عدی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کیا۔[173]

حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ خلیفہ مہدی کے پاس تشریف لے گئے۔ اس وقت اس کے ہاتھ میں ایک خالی کاغذ تھا۔ اس نے کہا: اے سفیان! مجھے دوات دیجیے تاکہ میں اس کاغذ پر کچھ لکھوں۔ تو آپ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: پہلے مجھے بتاؤ کہ کیا لکھو گے اگر وہ حق ہوا تو میں تمہیں دوات دے دوں گا۔[174]

اللہ رب العزت جل وعلا کا فرمان ذیشان مبین ہے:

"وَتَعَاوَنُوا عَلَى الْبِرِّ وَالتَّقْوَى وَلَا تَعَاوَنُوا عَلَى الْإِثْمِ وَالْعُدْوَانِ" (المائدہ: 2)

اور نیکی اور پرہیزگاری پر ایک دوسرے کی مدد کرو اور گناہ اور زیادتی پر باہم مدد نہ کرو۔

---

=

بن اسباط. ورواه ایضا ابونعیم فی (الحلیة:7/ 46) من قول الثوری و قال العراقی فی تخریج (الاحیاء:1/ 532): لم اجده مرفوعا. و انما رواه ابن ابی الدنیا فی (کتاب الصمت)

172 رواه ابن ابی الدنیا فی (الصمت:228 و 229)، و ابو یعلی فی (معجمه:171 و 172)، و البیهقی فی (الشعب:4543 و 4544)، و ابونعیم فی (اخبار اصبهان:2/ 247)، و ابن عدی فی (الکامل:4/ 549)، و هو خبر منکر فیها قال الذهبی فی (المیزان:2/ 109). و مداره علی ابی خلف، و سابق بن عبدالله، وهما متروکان

173 رواه ابن عدی فی (الکامل:3/ 169)، و الهروی فی (ذم الکلام:5/ 132)، و الآجری فی (الشریعة:2039 و 2040)، و الطبرانی فی (الاوسط:6772)، و ابن الجوزی فی (الموضوعات:2/ 271)، و قال: هذا حدیث باطل موضوع. و فیه الخشنی، قال ابن عدی: هذا حدیث باطل موضوع، الخشنی یروی عن الثقات ما لا اصل له. ثم قال: و انما یروی نحو هذا عن الفضیل و نظرائه من اهل الخبرة. قلت: انظر: (ذم الکلام:961)، و ما بعده، فقد اخرجه الهروی عن عدد من نظراء الفضیل کالاوزاعی وغیره

174 انظر: (قوت القلوب:2/ 435)، و (الاحیاء:2/ 87)

اور اسی قبیل سے ہے کہ کچھ علماء حکمران کی قید میں تھے۔ اس نے ان میں سے کسی ایک کو بلایا تاکہ ان سے مٹی منگوا کر خط کے اوپر مہر لگائے۔ تو ان عالم صاحب نے فرمایا: مجھے خط دیجیے تاکہ میں دیکھوں کہ اس میں کیا لکھا ہے۔

اور انہی آداب میں سے ہے کہ:

فتویٰ دینے میں جلدی نہ کرے بلکہ توقف کرے اور اس سے بچے جب تک افتاء سے خلاصی ممکن ہو۔

اگر اس چیز سے متعلق پوچھا جائے جس کے بارے میں قرآن عظیم الشان، حدیث مبارکہ، اجماع یا قیاس جلی سے علم حاصل ہے تو پھر فتویٰ دے۔ اور اگر اس کے بارے میں پوچھا جائے کہ جس کے بارے میں علم نہیں تو کہہ دے کہ "میں نہیں جانتا"۔ اور اگر اس کے بارے میں پوچھا جائے کہ جس کے بارے میں رائے ہو اجتہاد کے ذریعے یا محتاط اندازے سے تو حتی الامکان کوشش کرے کہ سائل کو دوسرے عالم کی طرف لوٹا دے اگر یوں سائل کی بہترین رہنمائی ممکن ہو تو۔ اس لیے کہ امور شریعہ کو اپنے ذمہ لینا بہت بڑا اور مشکل کام ہے۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے جس کسی مسئلہ کے بارے میں فتویٰ طلب کیا جاتا تو وہ فرماتے کہ امیر وقت کے پاس جاؤ کہ جس نے لوگوں کے معاملات اپنے ذمہ لے رکھے ہیں اور اپنے گلے میں ڈال رکھے ہیں۔[175] اور فرمایا: سائل ارادہ رکھتے کہ وہ ہمیں پل بنالیں اور ہم پر سے گزر کر جہنم میں پہنچ جائیں۔[176]

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ: وہ شخص مجنون ہے جو لوگوں کو ہر اس معاملہ میں فتویٰ دیتا ہے جس کے بارے میں وہ اس سے فتویٰ طلب کرتے ہیں۔[177] اور

175 انظر: (قوت القلوب:1/ 228)، و (الاحیاء 1/ 69)

176 انظر: (الاحیاء:1/ 79-80)، و (قوت القلوب:1/ 266)

177 رواہ (الدارمی:187)، و ابن الجعد فی (مسندہ:320)، و زهیر بن حرب فی (العلم:10)، و ابن عبدالبر فی (جامع بیان العلم:2206)، و انظر: (قوت القلوب:1/ 228)، و (الاحیاء:1/ 69)

فرمایا: لا ادری (میں نہیں جانتا) یہ کلمات عالم کی ڈھال ہیں، کیونکہ اگر اس نے غلط مسئلہ بتا دیا تو ہلاکت میں مبتلاء ہو گا۔[178]

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "میں نہیں جانتا عزیر نبی ہیں یا نہیں، تبع ملعون ہے یا نہیں، ذو القرنین نبی ہیں یا نہیں"۔ اس حدیث مبارکہ کو امام ابو داؤد رحمۃ اللہ علیہ اور امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ نے ذکر کیا اور حضرت ابوھریرہ رضی اللہ عنہ سے اس حدیث مبارکہ کو روایت کیا اور اس کو صحیح قرار دیا۔[179]

جب رسول اللہ ﷺ سے اچھی اور بری جگہ کے بارے میں پوچھا گیا تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "میں نہیں جانتا"، یہاں تک کہ جبرائیل علیہ السلام نازل ہوئے اور انہوں نے فرمایا: میں نہیں جانتا تھا یہاں تک کہ مجھے اللہ کریم نے علم عطا فرمایا کہ بہترین جگہ مساجد اور بری جگہ بازار ہے۔ اس حدیث مبارکہ کو امام احمد رحمۃ اللہ علیہ، امام ابو یعلی رحمۃ اللہ علیہ، امام بزار رحمۃ اللہ علیہ اور امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کیا۔ امام طبرانی رحمۃ اللہ علیہ جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ سے اس کی اسناد کو صحیح قرار دیا۔[180]

---

178 انظر: (الاحیاء:1/ 69). رواہ ابونعیم فی (تاریخ اصبھان:1/ 410)، و ابن عساکر فی (تاریخہ:8/ 363) و نسبوہ لمالك ابن انس. و انظر: (الانتقاء لابن عبدالبر: 37)

179 رواہ (ابو داود:4674)، و (الحاکم:1/ 36 و 2/ 14)، و البیھقی فی (السنن:8/ 329)، و ابن عبدالبر فی (جامع بیان العلم:1552)، و ابن عساکر فی (تاریخہ:17/ 237) من طریق عبدالرزاق، عن معمر، عن ابن ابی ذئب، عن سعید بن ابی سعید، عن ابی ھریرۃ مرفوعا. و قال الحاکم: صحیح علی شرط الشیخین و لا اعلم له علة و لم یخرجاہ. لکن اوردہ (البخاری فی التاریخ:1/ 153) متصلا و مرسلا، وقال: المرسل الصحیح

180 رواہ (احمد:16744)، و (ابو یعلی:7403)، و (البزار:1252)، و (الحاکم:1/ 166 و 167)، و الطبرانی فی (الکبیر:1546)، و قال الحاکم: قد احتجا جمیعا برواۃ ھذا الحدیث، الا عبداللہ ابن محمد بن عقیل، و قد تفرد البخاری بالاحتجاج بابی حذیفة. وھذا الحدیث اصل فی قول العالم: لا ادری.
**قلت**: اسنادہ ضعیف، تفرد بی عبداللہ بن محمد بن عقیل، وقد ضعفه جمھور العلماء سوی الترمذی قال: صدوق، و قال البخاری: مقارب الحدیث. و فیه ایضا: زھیر بن محمد التمیمی، و له مناکیر، و تابعی عمرو بن ثابت، و ھو ضعیف

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے اگر دس مسئلے پوچھے جاتے تو آپ رضی اللہ عنہ ایک مسئلہ کا جواب ارشاد فرماتے اور باقی نو مسائل کے جواب میں خاموش رہتے۔ (181)

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنھما نو مسائل کا جواب ارشاد فرماتے اور ایک مسئلہ کے جواب میں خاموش رہتے۔ (182)

اور وہ فقہاء جو فرماتے تھے کہ لا ادری (میں نہیں جانتا) تعداد میں ان علماء سے زیادہ ہیں جو فرماتے تھے ادری (میں جانتا ہوں)۔

ان فقہاء میں سے جو فرماتے (لا ادری "میں نہیں جانتا") تھے چند یہ ہیں، حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ، حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ، حضرت امام احمد رحمۃ اللہ علیہ، حضرت امام فضیل رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت بشر بن حارث رحمۃ اللہ علیہ ہیں۔

حضرت عبد الرحمٰن بن ابی لیلیٰ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں، کہ میں نے اس مسجد میں ایک سو بیس اصحاب رسول ﷺ و رضی اللہ عنھم اجمعین کو پایا کہ جب ان میں سے کسی ایک سے کسی مسئلہ کی بابت سوال کیا جاتا تو وہ خواہش کرتے کہ اس مسئلہ کے جواب میں ان کا بھائی کفایت کرے۔ (183) (یعنی سائل کو ان سے پوچھنے کی نوبت نہ آئے)۔

دوسری روایت میں الفاظ ہیں کہ، جب کسی ایک سے سوال کیا جاتا تو وہ اس کو دوسرے کی طرف لوٹاتے اور دوسرے صاحب سائل کو کسی اور کی طرف لوٹاتے اور وہ کسی اور کی طرف حتی کہ چلتے چلتے سلسلہ پہلے کی طرف لوٹ آتا۔ (184)

اسی کی مثل مروی ہے کہ: اصحاب صفہ میں سے کسی ایک کو بھنا ہوا سر پیش کیا گیا وہ سخت فاقہ سے ہونے کے باوجود دوسرے کو ہدیہ کر دیا اور انہوں نے آگے ہدیہ کر دیا ہوں وہ ان کے درمیان ہی گردش کرتا رہا یہاں تک کہ پھر پہلے کے پاس آگیا۔ (185)

---

181 انظر: (قوت القلوب:1/ 228)، و (الاحیاء:1/ 70)

182 انظر: المصادر السابقة

183 قد رواه الفسوی فی (المعرفة و التاریخ:2/ 817)، و (الدارمی:145)، و ابوزرعة الدمشقی فی (تاریخه:670)، و الخطیب فی (الفقیه و المتفقه:2/ 23)

184 رواه الفسوی فی (المعرفة و التاریخ:2/ 817)، و الخطیب فی (الفقیه و المتفقة:2/ 23)

185 انظر: (الاحیاء:1/ 70)

بعض اکابرین نے فرمایا: صحابہ کرام رضی اللہ عنہم چار چیزوں سے بچا کرتے تھے۔ [186]

1: حکمرانی سے 2: وصی بننے سے 3: امانت رکھنے سے 4: فتوٰی دینے سے

بعض اکابرین نے فرمایا، وہ شخص فتوٰی دینے میں زیادہ جلدی کرتا ہے جس کے پاس علم کم ہوتا ہے اور اس سے بچنے کی کوشش وہ کرتا ہے جو زیادہ پرہیزگار ہوتا ہے۔ [187]

اصحاب رسول صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم ورضی اللہ عنہم اجمعین پانچ چیزوں میں مشغول رہتے تھے، [188]

1: تلاوت قرآن کریم 2: مساجد کی آبادکاری 3: ذکر اللہ

4: نیکی کی دعوت 5: برائی سے روکنا

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے کچھ پوچھا جاتا تو وہ فرماتے، ہمارے آزاد کردہ غلام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے پوچھو۔ [189] حضرت ابن عباس رضی اللہ سے کچھ پوچھا جاتا وہ فرماتے، حارثہ بن زید سے پوچھو [190]۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے کچھ پوچھا جاتا تو وہ فرماتے، سعید ابن مسیب رضی اللہ عنہ سے پوچھو۔ [191]

منقول ہے کہ حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کی موجودگی میں ایک صحابی رضی اللہ عنہ نے بیس احادیث بیان کیں۔ اور جب ان سے ان کی شرح پوچھی گئی تو انہوں نے فرمایا کہ میرے پاس صرف وہی ہے جو میں نے بیان کر دیا۔ پھر حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ نے ایک ایک کرکے تمام احادیث کی شرح بیان کی۔ لوگ ان کی عمدہ شرح اور ان کے حافظے سے حیران ہوگئے۔ تو صحابی رضی اللہ عنہ نے مٹھی میں کنکریاں لے کر لوگوں کو

---

186 انظر: (قوت القلوب:1/ 229)، و (الاحیاء:1/ 70)

187 انظر: (قوت القلوب:1/ 229)، و (الاحیاء:1/ 70)

188 انظر التعلیق السابق

189 رواه (ابن ابی شیبة: 35595)، ابن سعد فی (الطبقات:7/ 176)، والخطیب فی (تاریخه:3/ 25) وتمامه: انا سمعنا و سمع، و فنسینا و حفظ

190 انظر: قوت القلوب:(1/ 254)، و (الاحیاء:1/ 71)

191 رواه ابن سعد فی (الطبقات:5/ 140)، و الفسوی فی (المعرفة و التاریخ:1/ 476)، و الخطیب فی (الفقیه و المتفقه:1/ 430)، و وکیع فی (اخبار القضاة:2/411)، و ابن عبدالبر فی (التمهید:6/ 303)

ماریں اور فرمایا، تم مجھ سے علم کے بارے میں پوچھتے ہو حالانکہ تمہارے درمیان یہ بڑے عالم موجود ہیں۔(192)

اور انہی آداب میں سے ہے کہ:

عالم کو چاہیے کہ وہ علم باطن، دل کی نگرانی، راہ آخرت اور اس پر چلنے کی کیفیت کو جاننے کی زیادہ کوشش کرے۔

مجاہدہ و مراقبہ کے ذریعے اس کے انکشاف کی سچی امید رکھے کیونکہ مجاہدے کے ذریعے مشاہدہ نصیب ہوتا ہے۔ اور علوم قلب کی باریکیوں کے سبب دل سے حکمت کے چشمے پھوٹتے ہیں۔ کتابیں اور تعلیم اس میں کام نہیں آتیں بلکی حکمت تو شمار سے باہر ہے۔ جو محض مجاہدے و مراقبے، ظاہری و باطنی اعمال بجالانے اور تنہائی میں حضور قلب اور صاف فکر و سوچ کے ساتھ غیر اللہ سے بے تعلق ہو کر اللہ الوہاب کے حضور حاضر ہونے سے حاصل ہوتی ہے۔ یہ الہام کی چابی اور کشف کا منبع ہے۔ کتنے ہی طالب علم ایسے ہیں جو عرصہ دراز تک علم سیکھنے میں کوتاہی برتتے ہیں۔ لیکن علم و مراقبہ بہت زیادہ کرتے ہیں جس کی وجہ سے اللہ عزوجل ان کے لیے حکمت کی ایسے اسرار کھول دیتا ہے کہ عقلمندوں کی عقلیں حیران رہ جاتی ہیں۔

اللہ تعالی کا ارشاد گرامی ہے:

"وَاتَّقُوااللهَ ؕ وَيُعَلِّمُكُمُ اللهُ" (البقرة: 282)

اور اللہ سے ڈرو اور اللہ تمہیں سکھاتا ہے۔

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا، "جب کوئی شخص اپنے علم پر عمل کرتا ہے، تو اللہ تعالی اس کو وہ علم بھی عطا فرمادیتا ہے جو اس کو حاصل نہ ہو"۔ اس حدیث مبارکہ کو امام ابو نعیم رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب "الحلیہ" میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔(193)

---

192 انظر: (الاحیاء:1/ 71)، و (قوت القلوب:1/ 254-255)

193 رواہ ابو نعیم فی (الحلیة:10/ 15)، و قال: ذکر احمد بن حنبل هذا الکلام عن بعض التابعین عن عیسٰی بن مریم، فوهم بعض الرواة انه ذکر عن النبی ﷺ، فوضع هذا الاسناد علیه لسهولته و قربه، و هذا الحدیث لا یحتمل بهذا الاسناد عن احمد بن حنبل

بعض کتب سابقہ میں لکھا ہے کہ، اے بنی اسرائیل یہ نہ کہو کہ علم آسمان پر ہے اس کو کون اتارے گا، نہ یہ کہو کہ علم زمین کی تہہ میں ہے اسے اوپر کون لائے گا نہ یہ کہو کہ علم سمندر کے اس پار ہے سمندر عبور کر کے اس کو کون لائے گا، بلکہ علم تمہارے دلوں میں رکھا گیا ہے[194]۔ میرے سامنے روحانی آداب سیکھو اور صالحین کے اخلاق اپناؤ، میں تمہارے دلوں میں اتنا علم ڈال دوں گا جو تمہیں ڈھانپ لے گا۔

حدیث مبارکہ میں ہے کہ، "جس شخص نے خود کو چالیس دن کے لیے اللہ کے لیے وقف کر دیا تو اس کی زبان پر اس کے دل سے حکمت کے چشمے جاری ہوں گے"۔ اس حدیث مبارکہ کو امام ابو نعیم رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب "الحلیہ" میں حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔[195]

**اور انہی آداب میں سے ہے کہ:**

عالم کو چاہیے کہ وہ یقین کی پختگی پر مائل ہو جائے کیونکہ یقین امور دینیہ کی اہم بنیاد ہے۔

اور توحید تو یہ ہے کہ وہ تمام چیزوں کو مسبب الاسباب کی طرف سے جانے اور واسطوں کی طرف توجہ نہ کرے۔ بلکہ واسطوں کہ مسخر جانے کہ ان کے لیے کوئی حکم نہیں ہے۔ پس یوں ان واسطوں کے لیے غضب و غصہ، رضا اور شکر اس کے دل سے زائل ہو جائے۔ اور ان واسطوں کی حیثیت اس کے دل میں قلم اور ہاتھ کی مثل ہو جاتی ہے جو کہ ذریعہ بنتے ہیں منعم باری تعالی کی رضا حاصل کرنے کا۔ پس یوں وہ قلم اور ہاتھ کا نہ شکر کرے گا اور نہ ان

---

194 (الاحیاء:1/ 71)، و (قوت القلوب:1/ 237)

195 رواہ ابو نعیم فی (الحلیة:5/ 189) من طریق یزید الواسطی، عن الحجاج، عن المکحول، عن ابی ایوب الانصاری مرفوعا و قال: کذا رواہ الواسطی متصلا، و رواہ ابو معاویة عن الحجاج فارسله. و قال ابن الجوزی فی (الموضوعات:3/ 1459): حدیث لایصح، و یزید الواسطی لا یجوز الاحتجاج به، و حجاج مجروح، و لایصح لقاء مکحول لابی ایوب. و رواہ ابن المبارك فی (زوائد الزهد:1014)، و ابن ابی شیبة فی (المصنف:34344)، و ابونعیم فی (الحلیة:10/ 70) من طریق حجاج عن مکحول، عن النبیﷺ مرسلا. و حجاج بن ارطاة فیه ضعف. و رواہ ایضا ابن عدی فی (الکامل:6/ 533) من حدیث ابی موسی الاشعری، و قال: متنه منکر، و عبدالملك مجهول. و رواہ القضاعی فی (مسند الشهاب:466) من حدیث ابن عباس، و فی اسناده سوار بن مصعب و هو متروك الحدیث

پر غصہ کرے گا بلکہ ان کو ذریعہ جانے گا جو کہ مسخر اور واسطہ ہے۔ پس جب یہ محقق ہے کہ سورج، چاند، ستارے، جمادات، حیوانات، نباتات اور تمام مخلوق حکم باری تعالیٰ کے ماتحت ہے اسی طرح قلم اور ہاتھ لکھنے والے کے ماتحت ہیں۔

قدرت ازلی ہی ہر چیز کی اصل ہے اور یوں اس کے دل پر توکل، رضا اور فرمانبرداری غالب آجاتی ہے۔ پھر وہ غضب و حسد اور برے اخلاق سے بری ہو جاتا ہے۔

جس کو مندرجہ بالا چیزوں پر تقویت حاصل ہو تو وہ رزق، طمع، اور لوگوں کی محتاجی سے اللہ کریم کی ضمان میں ہوتا ہے۔ اس کے دل کو اس بات کا یقین ہوتا ہے کہ جو کوئی اچھا عمل کرے گا تو اس کو دیکھ لے گا اور جو کوئی برا عمل کرے گا اس کو دیکھ لے گا۔

اس یقین کا فائدہ یہ ہے کہ حرکات و سکنات اور خطرات میں صدق مراقبہ حاصل ہوتا ہے۔ اور یوں وہ تقویٰ میں مبالغہ کرتا ہے اور ہر قسم کی برائی سے بچتا ہے۔ جب یقین غالب ہو جاتا ہے تو وہ گناہوں سے بہت زیادہ بچتا اور زیادہ فرمانبرداری کرتا ہے۔ اس کو اس بات کا یقین ہوتا ہے کہ اللہ کریم ہر حال میں اس پر مطلع ہے اور اسے کے دل کے وسوسوں، پوشیدہ خطروں اور فکروں کو دیکھ رہا ہے۔ اس کا حاصل یہ ہے کہ انسان تنہائی میں بھی اپنے تمام معاملات میں ادب کو اس شخص کی طرح ملحوظ خاطر رکھتا ہے جو بڑے بادشاہ کے سامنے بیٹھ ہو اور بادشاہ اس کو دیکھ رہا ہو۔ تو وہ گردن جھکائے اپنے تمام معاملات میں باادب رہتا اور خلاف ادب ہر بات سے بچتا ہے۔

جیسا کہ رسول اللہ ﷺ کے ارشاد ذیشان میں اس طرف اشارہ ہے، "احسان یہ ہے کہ تم اللہ رب العزت کی عبادت ایسے کرو کہ جیسے تم اسے دیکھ رہے ہو اور اگر ایسا نہ کر سکو تو یہ ذہن میں رکھو کہ وہ تمہیں دیکھ رہا ہے"۔ (196)

اس طرح وہ اپنی باطنی فکر میں یوں ہو جائے گا جیسے اپنے ظاہری اعمال میں۔ یا یہ کہ اس کو یقین ہو جاتا ہے کہ اللہ کریم اس کے مخفی معاملات پر یوں مطلع ہے جیسے مخلوق اس کے

---

196 رواہ (مسلم:8)، و (الترمذی:2796)، و (ابن ماجۃ:63)، و (النسائی:8/ 97) من حدیث عمر بن الخطاب

ظاہری معاملات پر مطلع ہے۔ یوں وہ اپنے باطن کو اللہ کریم کے لیے سنوارنے، اسے پاکیزہ رکھنے، اور مزین کرنے کی زیادہ کوشش کرے گا۔

رسول اللہ ﷺ کا فرمان عالی شان ہے، "بیشک اللہ کریم تمہارے چہروں اور عملوں کی طرف نہیں دیکھتا بلکہ وہ تمہارے دلوں اور احوال کی طرف دیکھتا ہے"۔[197]

اور یہی یقین کا وہ مقام ہے کہ جس میں حیاء، خوف، انکساری، عاجزی، اور وقار نصیب ہوتا ہے اور نیکیوں کے لیے تمام اخلاق حسنہ نصیب ہوتے ہیں۔ پھر ان اخلاق کی بدولت کئی طرح سے فرمانبرداری کی توفیق نصیب ہوتی ہے اور کئی قسم کے حالات وارد ہوتے ہیں۔

اور انہی آداب میں سے ہے کہ:

علماء اپنے دل کی صفائی کے ساتھ ساتھ اپنے علوم میں بصیرت اور اس کے ادراک پر اعتماد کرتے ہیں۔

نہ کتابوں پر اور نہ اس چیز کی تقلید پر جو کسی غیر سے سنی ہو اور بلاشبہ تقلید صرف صاحب شریعت محمد رسول اللہ ﷺ کی ہے۔ ہر اس چیز میں جس کا رسول اللہ ﷺ نے حکم دیا یا جس کے بارے میں ارشاد فرمایا۔ اور صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی تقلید بھی اس حیثیت سے کی جائے کہ یقیناً ان کے افعال رسول اللہ ﷺ سے سننے پر دلالت کرتے ہیں۔

پھر جب وہ حضور نبی اکرم ﷺ کے اقوال و افعال کو قبول کر کے تقلید کرے تو اس کو چاہیے کہ اب وہ رسول اللہ ﷺ کے اسرار کو سمجھنے پر حریص ہو جائے کیونکہ تقلید کرنے والا یہ کام اس لیے کرتا ہے کہ صاحب شریعت محمد رسول اللہ ﷺ نے ایسا عمل فرمایا اور ان کے ایسا فرمانے میں ضرور کوئی راز ہے ضرور کوئی حکمت پوشیدہ ہے۔ لہذا اس کو چاہیے کہ وہ اعمال و اقوال کے اسرار کے بارے میں خوب جستجو کرے، اس لیے کہ اگر وہ

---

197 لم اقف علیه بهذا اللفظ، و رواه (مسلم: 2564)، و (ابن ماجه: 4143)، و (احمد: 7827) من حدیث ابی هریرة مرفوعا بلفظ: (ان الله لاینظر الی صورکم و اموالکم، ولکن ینظر الی قلوبکم و اعمالکم)

صرف علم کو یاد کرنے پر اکتفاء کرے گا تو وہ علم کا صرف ایک برتن ہو کر رہ جائے گا اور عالم کے درجہ پر فائز نہیں ہو پائے گا۔

حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا، رسول اللہ ﷺ کے سوا ہر ایک کے علم سے کچھ لے لیا جاتا ہے اور کچھ چھوڑ دیا جاتا ہے۔

اس حدیث مبارکہ کو امام طبرانی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا، اور "یترک" کی جگہ "یدع" کی لفظ ذکر کیا۔[198]

حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فقہ میں حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کے اور قراءت میں حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کے شاگرد تھے۔ پھر فقہ اور قراءت میں ان دونوں سے اختلاف بھی کیا۔[199]

امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: رسول اللہ ﷺ کی جانب سے ہمارے پاس جو کچھ آیا ہم نے اس تمام کو سر اور آنکھوں سے قبول کیا۔ اور صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی طرف سے جو کچھ آیا اس میں سے ہم نے کچھ لے لیا اور کچھ چھوڑ دیا۔ اور تابعین کی جانب سے جو کچھ ملا تو وہ انسان تھے اور ہم بھی انسان ہیں۔[200]

اور جب غیر سے سنی سنائی بات پر تقلید کرنا ناپسندیدہ ہے تو کتابوں اور اور تصانیف پر اعتماد بھی بہت بعید ہے۔

بلکہ کتابیں اور تصانیف تو صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین اور اوائل تابعین کے زمانہ میں موجود ہی نہ تھیں۔ بلکہ وہ تو ایک سو بیس ہجری میں وجود میں آئیں۔ تمام صحابہ کرام

---

198 كذا قال العراقي في (تخريج احاديث الاحياء:1/ 93). ولم اقف عليه في مطبوع الطبراني. و قال السخاوي في المقاصد الحسنة:513): هو من قول مالك، بل في الطبراني من حديث ابن عباس رفعه.... و معناه الصحيح. و اورده السيوطي في (الدرر المنتثرة:166)، و قال: عبدالله بن احمد في (الزوائد الزهد) من طريق عكرمة عن ابن عباس. و انظر (الاسرار المرفوعة للمصنف:268)، و فيه قال: ينبغي ان تكون الراوية: (يؤخذ من قوله و يودع) أو: (تأخذ و تدع)

199 انظر: (الاحياء:1/ 78)

200 انظر: (تاريخ بغداد:3/ 990)، و (الانتقاء لابن عبدالبر:144)، و (قوت القلوب:1/ 274)، و (الاحياء:1/ 79)

رضوان اللہ علیہم اجمعین اور تمام تابعین رحمۃ اللہ علیہم کی وفات کے بعد، حضرت سعید ابن المسیب رضی اللہ عنہ اور حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ اور تمام کبار تابعین کی وفات کے بعد۔

بلکہ پہلے لوگ تو احادیث کو لکھنے اور کتابوں کو تصنیف کرنے کو ناپسند کرتے تھے تاکہ لوگ حافظے اور قرآن کریم اور غور و فکر کو چھوڑ نہ دیں۔ بلکہ فرماتے کہ حفظ کرو علم کو جیسے ہم نے کیا۔

اسی وجہ سے حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی ایک جماعت نے قرآن کریم کو مصحف میں جمع کرنے کو ناپسند کیا۔ اور فرمایا کہ ہم وہ کیسے کر سکتے ہیں جو رسول اللہ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم نے نہ کیا۔ اور خوف محسوس کیا کہ لوگ مصحف پر ہی نہ انحصار کرنے لگے۔ اور فرمایا: قرآن کریم کو اسی حالت پر چھوڑتے ہیں کہ بعض اس کو بعض دوسرے لوگوں سے حاصل کرتے ہیں اور پڑھتے ہیں تاکہ یہی لوگوں کی مصروفیت واہمیت کا باعث ہو۔

حتٰی کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور باقی صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے قرآن کریم کی کتابت کی طرف توجہ دلائی اس چیز سے خوف محسوس کرتے ہوئے کہ کہیں لوگ اس کو چھوڑ نہ دیں اور سست نہ ہو جائیں۔ اور اس بات کی احتیاط برتتے ہوئے کہ لوگوں میں کلمات اور متشابہ قراءت کی وجہ سے اختلاف نہ پیدا ہو جائے اور کوئی اصل موجود نہ رہے کہ جس کی طرف رجوع کیا جاسکے۔

حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کا سینہ مبارک اس کے لیے کھلا اور قرآن کریم کو ایک مصحف میں جمع کیا۔ (201)

اور امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ اس کو ناپسند فرماتے تھے کہ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ اپنی موطا کو تصنیف فرمائیں۔

---

201 انظر لخبر جمع المصحف: (صحيح البخاری)، باب فضائل القرآن

اور فرماتے تھے کہ اس نئی چیز کو نہ کرو جو صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے نہ کی۔
جیسا کی احیاء العلوم میں ذکر کیا گیا۔ (202)

یہ بھی مشکل ہی معلوم ہوتا ہے کہ انہوں نے مسند تصنیف فرمائی ہو یا شاید کہ بعد میں اس پر مختلف آراء طے پا گئی ہوں۔ (یعنی امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے امام مالک رحمۃ اللہ علیہ پر اعتراض کیا کہ حدیث کی کتاب نہ لکھی جائے۔ بعد میں ان کے لیے واضح ہو گیا کہ ایسا کرنا جائز ہے۔)

کہا جاتا ہے کہ سب سے پہلے اسلام میں "کتاب ابن جریج فی الآثار" اور "حروف التفاسیر عن مجاہد وعطاء واصحاب ابن عباس رضی اللہ عنہما" مکہ شریف میں تصیف کی گئیں۔ اس کے بعد معمر بن راشد الصنعانی کی کتاب یمن میں تصنیف کی گئ۔ جس میں مصنف نے سنن منثورہ کو جمع کیا اور ان کو ابواب میں ترتیب دیا۔ اس کے بعد مدینہ طیبہ میں امام مالک بن انس رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب "المؤطا" تصنیف کی گئی۔ اس کے بعد "جامع سفیان الثوری" تصنیف کی گئی۔ (203)

پھر چوتھی صدی ہجری میں علم الکلام میں تصنیفات ہوئیں اور تحقیقات کے ابطال میں نزاع کی طرف توجہ بہت بڑھ گئی پھر لوگ اس کی طرف اور قصوں اور ان کے ساتھ وعظ کرنے کی طرف مائل ہو گئے۔ پس انہوں نے اس زمانے کے علوم میں تحقیقات کیں اور علم القلوب اور نفس کی صفات کے بارے میں جستجو اور شیطان کی سازشوں میں ڈوب گئے۔ بہت کم لوگوں نے اس سے اعراض کیا۔ یوں بعد میں آنے والے وقت میں دین کمزور ہوتا گیا تو پھر کیا گمان ہو گا تمہارے زمانے کے بارے میں۔ پس اس معاملہ کی انتہاء اس انکار کے ظاہر ہونے پر کہ جس کے مقصود کی نسبت جنون سے ہے یعنی پاگل پن سے ہے۔ بہتر ہے کہ انسان اپنے آپ میں مشغول ہو جائے اور خاموش ہو جائے۔ اسی طرح امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا اور تقریباً پانچ سو ہجری کے وقت کے بزرگ ہیں۔ تو کیا حال ہو گا

---

202 انظر: (الاحیاء:1/ 79)
203 انظر: (الجامع لاخلاق الراوي: 1857 و 1859)، و (الاحیاء:1/ 79)

ہمارے زمانے کا۔ اور اب ایک ہزار ہجری سے زیادہ وقت گزر چکا ہے۔ اور اس بات میں کوئی شک نہیں کہ حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ کے زمانے سے ہمارے زمانے کی دوری مشعل سے دوری کی مانند ہے۔ پس جو کوئی بھی دور ہوتا جائے گا وہ زیادہ اندھیرے میں آتا جائے گا۔

اسی وجہ سے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، "ہر گزرتے سال اور دن کے بعد تم لوگ برائی پاؤ گے۔ یہاں تک کہ اپنے رب سے جاملو گے"۔ اس حدیث مبارکہ کو اما احمد رحمۃ اللہ علیہ، امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ، امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔[204]

اور انہی آداب میں سے ہے کہ:

عالم کو چاہیے کہ وہ نئے نئے معاملات میں بہت زیادہ احتیاط برتے اگرچہ عام علماء کا اس پر اتفاق ہو گیا ہو۔

ایسا نہ ہو کہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے مبارک دور کے بعد میں آنے والی شے میں لوگوں کی مطابقت اس کو دھوکے میں ڈال دے۔

چاہیے کہ اسلاف کی سیرت واحوال میں غور و فکر کیا جائے تاکہ معلوم ہو کہ ان کے اقوال و افعال میں سب سے زیادہ اہم کیا چیز تھی۔ کیا وہ تدریس، تصنیف، مناظرہ، قضاء، حکومت، ولایت، معاملات اوقاف، وصیتوں، ریاست کے مال، بادشاہوں سے میل جول، خاندان میں حسن طرز کے متعلق تھی یا خوف، غم، تفکر و مجاہدے، ظاہری و باطنی مراقبے، چھوٹے وبڑے گناہ سے بچنے، شہوات نفسانی اور شیطان کے مکر و فریب سے بچنے اور علوم باطن سے متعلق تھی۔

تحقیق سے یہ بات جان لیجیے کہ زمانہ بھر میں سب سے زیادہ علم والا اور حق کے عرفان میں سب سے زیادہ قرب والا وہی شخص ہے جو صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے زیادہ

---

204 رواه (احمد:12347)، و (البخاری:7068)، و (الترمذی:2206)، من حدیث انس ولم ینسبه المزی فی (التحفة:1/ 220) الی النسائی، و لعل الوهم اتی من (کنز العمال:14/ 254)

مشابہ اور اسلاف کے طریقہ کو زیادہ جاننے والا ہے۔ پس جس نے بھی دین کی معرفت بالیقین حاصل کی انہی کے واسطوں سے حاصل کی۔

یہی وجہ ہے کہ جب حضرت علی رضی اللہ عنہ سے عرض کی گئی کہ آپ نے فلاں کی مخالفت کی ہے تو آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ہم میں بہتر وہ ہے جو اس دین کی زیادہ پیروی کرے۔[205] مناسب یہ ہے کہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی موافقت میں موجودہ زمانے کے لوگوں کی مخالفت کو خاطر خواہ نہ لاؤ۔ کیونکہ لوگ اس رائے کو مناسب سمجھتے ہیں جو ان کی طبیعت کو مائل کرے اور ان کا نفس یہ اعتراف نہیں کرتا کہ یہ ان کے لیے جنت سے محرومی کا سبب ہے۔ اور وہ دعوٰی کرتے ہیں کہ اس کے علاوہ جنت کی کوئی اور راہ نہیں۔

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے مرفوع روایت ہے کہ، "دو ہی چیزیں ہیں کلام اور سیرت۔ بہترین کلام اللہ عزوجل کا ہے اور بہترین سیرت رسول اللہ ﷺ کی ہے۔ نئے نئے معاملات سے بچو، کیونکہ سب سے بری چیز دین میں نئی چیزیں ایجاد کرنا ہے، اور دین میں نئی چیز بدعت ہے اور ہر بدعت گمراہی ہے۔ خبردار! لمبی عمر کا خیال تمہارے دل کو سخت کر دے گا۔ خبردار! جو وقت آنے والا ہے وہ قریب ہے اور جو دور ہے وہ نہیں آنے والا"۔ اس حدیث مبارکہ کو امام ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ نے بہترین اسناد کے ساتھ ذکر کیا۔[206]

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: تمہارے زمانے کی نیکی گزشتہ زمانے کی برائی تھی اور تمہارے زمانے کی برائی آنے والے زمانے میں نیکی بن جائے گی۔ تم لوگ حق پر رہو

---

205 انظر: (قوت القلوب:1/ 275)، و (الاحیاء:1/ 80)

206 رواہ (ابن ماجه:46)، و الفسوی فی (المعرفة و التاریخ:3/ 375)، و ابن بطة فی (الابانة:18)، والالکائی فی (شرح الاعتقاد:74) من حدیث ابن مسعود مرفوعا. و قال البوصیری فی (مصباح الزجاجة:1/ 10): هذا اسناد ضعیف، عبید بن میمون ابو عبید قال فیه ابو حاتم: مجهول. ورواہ موقوفا: معمر بن راشد 20076، و من طریقه الطبرانی فی (الکبیر:7518)، و البیهقی فی (الشعب:4454)، و رجال اسنادہ ثقات

گے جب تک کہ تم حق کو پہچانتے رہو گے اور تم لوگوں میں جو عالم ہے وہ حق کو چھپائے گا نہیں، بیان کرتا رہے گا۔[207]

بیشک یہ بات سچ ہے کہ اس زمانے کی نیکیاں صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے زمانہ مبارک میں برائیاں سمجھی جاتی تھیں۔ ہمارے زمانہ میں مساجد کو سجانا، انہیں آراستہ کرنا اور عمارتوں کی باریکیوں میں بہت زیادہ مال خرچ کرنا اور ان میں قیمتی بچھونے بچھانے کو نیکی سمجھا جاتا ہے۔ حالانکہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے زمانہ میں مسجد میں چٹائی بچھانا بھی بدعت شمار ہوتا تھا۔

کہا جاتا ہے کہ یہ حجاج بن یوسف ثقفی کی بدعات میں سے ہے۔ پہلے لوگ اپنے اور مٹی کے درمیان بہت کم رکاوٹ ڈالتے تھے۔ تلاوت قرآن کریم اور آذان میں لحن کرنا بھی انہی بدعات میں سے ہے۔ پاکیزگی میں مبالغہ اور طہارت میں وسوسہ اور کپڑوں کی نجاست کے بارے میں اسباب بعیدہ فرض کیے جاتے ہیں اور خوراک کے حلال و حرام ہونے کے سلسلے میں تساہل برتا جاتا ہے۔

بیشک حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے سچ فرمایا، تم لوگ خواہشات کے زمانہ میں ہو جو کہ علم کے تابع ہیں اور تم پر وہ زمانہ آئے گا جس میں علم خواہشات کے تابع ہو گا۔[208]

حضرت ابو سلیمان درانی رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے، جس کے دل میں کوئی اچھی بات ڈالی گئی تو وہ اس پر عمل نہ کرے حتی کہ اس کے بارے میں حدیث سن لے۔ پھر اگر وہ اس کے موافق ہو تو اس پر اللہ تعالی کی حمد کرے۔

حضرت ابو سلیمان درانی رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے، جس کے دل میں کوئی اچھی بات ڈالی گئی تو وہ اس پر عمل نہ کرے حتی کہ اس کے بارے میں حدیث سن لے۔ پھر اگر وہ اس کے موافق ہو تو اس پر اللہ تعالی کی حمد کرے۔[209]

---

207 انظر: (الاحیاء:1/ 80)، و ھو فی (کنز العمال:3/ 690) عن ابن سیرین عن عدی بن حاتم، و نسبه لابن عساکر، و ھو عند ابن عساکر فی (تاریخه:40/ 91-92)

208 رواه الھروی فی (ذم الکلام:422)، و انظر: (قوت القلوب:1/ 284)، و (الاحیاء:1/ 80)

بعض علماء نے فرمایا: جس مسئلہ میں اسلاف نے گفتگو کی ہے اس میں خاموشی اختیار کرنا ظلم ہے اور جس میں انہوں نے خاموشی اختیار کی ہے اس میں کلام کرنا تکلف ہے۔[210]

بعض عارفین نے فرمایا: ابدال لوگوں سے منقطع ہو کر زمین کی مختلف اطراف میں چلے گئے ہیں۔ اور وہ عام لوگوں کی نظر سے اوجھل ہو گئے۔ اس لیے کہ ان میں موجودہ وقت کے علماء کو دیکھنے کی طاقت نہیں۔ اس لیے کہ یہ علماء اسرار الٰہیہ سے ناواقف ہونے کے باوجود خود کو عالم سمجھتے ہیں اور جاہل لوگ بھی ان کو علماء ہی سمجھتے ہیں۔[211]

کتاب "احیاء العلوم" میں ہے کہ صوفیاء کرام رحمۃ اللہ علیہم فرماتے ہیں، علم حجاب ہے، علم سے ان کی مراد وہ عقائد ہیں جن پر بہت سے لوگ سنی سنائی باتوں کی پیروی کرتے ہیں یا ان مناظرانہ کلمات کی وجہ سے قائم ہیں جو مذہب کے متعصب لوگوں نے لکھ کر انہیں دے دیے ہیں۔ علم حقیقی تو نور بصیرت کے ذریعے حاصل ہونے والے کشف ومشاہدہ کا نام ہے، تو حجاب کیسے ہو سکتا ہے۔ حالانکہ یہی تو مطلوب ومقصود کی انتہاء ہے۔[212]

میں علی بن سلطان القاری عرض کرتا ہوں: کہا جاتا ہے کہ علم نورانی حجاب ہے اور جہالت تاریک حجاب ہے۔

جان لیجیے! نافرمان عام لوگ دین کے راستے پر جانے والے جاہل لوگوں سے بہتر ہیں جو یہ سمجھتے ہیں کہ وہ محقق علماء ہیں۔ اس لیے کہ عام آدمی اپنی کوتاہیوں کا اعتراف کر لیتا ہے اور توبہ کرتا اور اللہ سے مغفرت طلب کرتا ہے۔ اور یہ جاہل کہ جسے گمان ہے کہ وہ عالم ہے، وہ ایسے علوم میں مصروف ہوتا ہے جن کا مقصود دین کے راستے میں جانے سے دنیاوی

---

=

209 رواہ ابن ابی حاتم فی (تفسیرہ:17451)، وھو فی (الحلیة:9/ 269)، و (تاریخ بغداد:5/ 368)، و (الاحیاء:1/ 81)

210 انظر: (قوت القلوب:1/ 296)، و (الاحیاء:1/ 81)

211 انظر: (الاحیاء:1/ 82)

212 انظر: (الاحیاء:1/ 284)

وسائل کا حصول ہوتا ہے۔ پس نہ وہ توبہ کرتا ہے اور نہ اللہ سے مغفرت طلب کرتا ہے۔ بلکہ وہ اسی پر قائم رہتا ہے یہاں تک کہ اس کو موت آجاتی ہے۔

پس ہم اللہ تعالی سے عافیت طلب کرتے ہیں اور حسنِ خاتمہ طلب کرتے ہیں۔

جان لیجیے! عقل، علم کا منبع، مطلع، بنیار اور معیار ہے۔ علم درخت سے پھل، سورج سے روشنی اور آنکھ سے بصارت کی مثل جاری ہوتا ہے۔

حدیث مبارکہ میں ہے "اے لوگو: اپنے رب کے احکامات کی سمجھ حاصل کرو۔ ایک دوسرے کو سمجھنے کی تلقین کرو۔ اور جان لو ان احکامات کو کہ جن کے کرنے کا حکم دیا گیا اور جن سے منع کیا گیا ہے۔ جان لو کہ عقل کے سبب ہی تمہارے رب کے نزدیک تمہاری بزرگی ہے۔ اور جان لو کہ عاقل وہ ہے جس نے اللہ تعالی کی اطاعت کی اگرچہ دیکھنے میں اچھا نہ ہو کمتر ہو اس کی کوئی قدر و منزلت نہ ہو اور پراگندہ حال ہو۔

اور جاہل وہ ہے جس نے اللہ رب العزت کی نافرمانی کی، اگرچہ وہ دکھنے میں بہت خوبصورت، بڑی شان والا، بڑی قدر و منزلت والا، اچھی حالت والا ہو اور فصیح گفتار ہو۔ اللہ کے نزدیک بندر اور خنزیر زیادہ عقل مند ہیں اس شخص سے جو کہ جاہل ہے۔ دھوکہ نہ کھانا اس بات سے کہ دنیادار اس کی تعظیم کرتے ہیں کیونکہ وہ لوگ تو خود خسارہ پانے والے ہیں"۔ اس حدیث مبارکہ کو ضعیف راویوں میں سے ایک راوی داود بن محبر نے کتاب العقل میں حضرت ابو ھریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔ اور مسند حارث بن ابی اسامہ میں داود سے روایت ہے۔[213]

ایک حدیث مبارکہ میں یوں وارد ہوا ہے: "جب اللہ تعالی نے عقل کو پیدا فرمایا تو اس سے فرمایا، آگے آ تو آگے آگئی۔ پھر فرمایا، پیچھے جا تو وہ پیچھے چلے گئی۔ پھر اللہ کریم نے فرمایا، مجھے اپنی عزت و جلال کی قسم! میں نے کوئی مخلوق ایسی پیدا نہیں کی جو میرے نزدیک تجھ سے زیادہ معزز ہو۔ تیری وجہ سے ہی میں پکڑوں گا اور تیری ہی وجہ سے عطا کروں گا۔ تیری

---

213 هو (مسند الحارث:8025، زوائد) و من طريقه الخطيب فی (تاریخه:16/ 126). و انظر: (تخريج احاديث الاحياء:1/ 99)

وجہ سے ہی عذاب دوں گا اور تیری ہی وجہ سے ثواب دوں گا۔ اس حدیث مبارکہ کو عبد اللہ بن امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے "زوائد الزہد" میں اچھی سند کے ساتھ مرفوع مرسل روایت کیا۔ ابن تیمیہ اور زرکشی نے یہ گمان کیا کہ اہل علم کا اتفاق ہے کہ یہ حدیث مبارکہ جھوٹی، موضوع، مردود اور مدفوع ہے۔[214]

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، فرمایا: لوگوں نے رسول اللہ ﷺ کے پاس ایک شخص کی تعریف کی یہاں تک کہ اس میں مبالغہ کیا۔ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اس شخص کی عقل کیسی ہے؟؟؟؟؟ تو لوگوں نہ کہا ہم آپ ﷺ کو اس کی عبادت میں کوشش اور مختلف نیکیوں کے بارے میں بتا رہے ہیں اور آپ ﷺ اس کی عقل کے بارے میں استفسار فرما رہے ہیں۔ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: بے وقوف اپنی بے وقوفی کے سبب بدکار سے زیادہ برائی کر لیتا ہے اور روز محشر اللہ تعالی کے حضور لوگ اپنی عقل کے مطابق بلند درجات پر فائز ہوں گے۔ اس حدیث مبارکہ کو ابن محبر رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کیا اور ترمذی حکیم صاحب "النوادر الاصول" نے مختصراً روایت کیا۔[215]

حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، فرمایا: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، "بندہ عقل کی فضیلت کی مثل نہیں، کماتا، عقل صاحب عقل کو ہدایت دیتی ہے اور ہلاکت سے بچاتی ہے۔ جب تک کہ عقل کامل نہ ہو آدمی کا دین پر استقامت اور اس کا ایمان مکمل نہیں ہوتا"۔ اس حدیث مبارکہ کو ابن محبر رحمۃ اللہ علیہ نے کتاب العقل میں حارث بن ابو اسامہ رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کیا۔[216]

---

214 قاله السخاوى فى (المقاصد الحسنة:198). و اخرجه عبدالله بن احمد فى (زوائد الزهد:1868) عن الحسن يرفعه، مرسلا. و انظر (الفتاوى الكبرى لابن تيمية:3/ 508)، و (التذكرة للزركشى:189)

215 انظر: (تخريج احاديث الاحياء:1/ 99). واخرجه الحارث بن ابى اسامة فى (مسنده:814، زوائد). وهو فى (نوادر الاصول:2/ 357). وقد ضعفه العراقى

216 انظر: (تخريج احاديث الاحياء:1/ 99)، و اخرجه الحارث فى (مسنده:812، زوائد). و داود بن المحبر متروك، و اورده ابن عراق فى (تنزيه الشريعة:1/ 213)

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "بیشک انسان اپنے حسن خلق کی وجہ سے روزہ دار اور قیام کرنے والے کا مقام حاصل کر لیتا ہے۔ اور کسی بھی آدمی کے اچھے اخلاق اس وقت تک مکمل نہیں ہوتے جب تک اس کی عقل کامل نہ ہو اور جب اس کی عقل کامل ہو جاتی ہے تو اس کا ایمان کامل ہو جاتا ہے۔ پھر وہ اپنے رب باری تعالی کی اطاعت کرتا ہے اور اپنے دشمن شیطان کی نافرمانی کرتا ہے"۔ اس حدیث مبارکہ کو ابن محبر رحمۃ اللہ علیہ نے عمرو بن شعیب سے انہوں نے اپنے ابا جان اور انہوں نے اپنے ابا جان (عمرو کے دادا) سے اسکو روایت کیا۔ امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث مبارکہ کو مختصراً حضرت عائشہ صدیقہ ام المومنین رضی اللہ عنہا سے روایت ہے اور صحیح قرار دیا۔[217]

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ فرمایا: "رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ہر چیز کا ایک ستون ہوتا ہے اور مسلمان کا ستون اسکی عقل ہے۔ پس اسکی عقل کے مطابق ہی اس کی عبادت ہوتی ہے۔ کیا تم لوگوں نے نافرمان لوگوں کا قول جو قرآن شریف میں ہے وہ نہیں سنا؟؟؟؟؟؟

"وَقَالُوا لَوْ كُنَّا نَسْمَعُ أَوْ نَعْقِلُ مَا كُنَّا فِي أَصْحَابِ السَّعِيرِ" (الملک: 10)

اگر ہم سنتے یا سمجھتے تو دوزخ والوں میں نہ ہوتے۔

اس حدیث مبارکہ کو ابن محبر رحمۃ اللہ علیہ اور حارث بن ابو اسامہ رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کیا۔[218]

حضرت ابو ھریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، "جب رسول اللہ ﷺ غزوہ احد سے واپس تشریف لائے تو رسول اللہ ﷺ نے لوگوں کو فرماتے سنا، فلاں فلاں سے زیادہ

---

217 قاله العراقى فى (تخريج احاديث الاحياء:1/ 99). واخرجه الحارث بن ابى اسامة، كما فى (اتحاف الخيرة المهرة برواية الثمانية:6/ 21) عن داود ابن المحبر، عن مقاتل بن سليمان، عن عمرو بن شعيب، بهذا السناد. وداود بن المحبر متروك. وقد اورده ابن عراق هذا الخبر فى الاحاديث الموضوعة (تنزيه الشريعة:1/ 214). و اصل الحديث رواه (ابو داود:4797)، و (احمد:24355)، و (الحاكم:1/ 128) وصححه. ولم يخرجه الترمذى، انظر: (تحفة الاشراف:12/ 329)

218 رواه الحارث بن ابى اسامة فى (مسنده:740، زوائد)، وداود بن المحبر متروك، واورده ابن عراق فى (تنزيه الشريعة:1/ 215)

بہادر ہے اور فلاں زیادہ تجربہ کار ہے۔ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: تمہیں اس بات کا علم نہیں۔ تو لوگوں نے عرض کی، اے اللہ کے رسول ﷺ پھر کیسا ہے؟؟؟؟؟ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے ان کے لیے جو عقل مقدر فرمائی انہوں نے اس کے مطابق جہاد کیا۔ ان کی مدد و نصرت اور ان کی نیت ان کی عقلوں کے مطابق تھی۔ ان میں سے بعض کو مختلف مرتبے حاصل ہوئے۔ اور جب قیامت کا دن ہو گا تو ان کو ان کی نیتوں اور عقلوں کے مطابق مرتبوں سے نوازا جائے گا"۔ اس حدیث مبارکہ کو ابن محبر رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کیا۔[219]

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، فرمایا: "رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: درشتوں نے عقل کے مطابق اللہ عزوجلّ کی اطاعت میں جدوجہد کی اور بنو آدم میں مومنوں نے اپنی عقلوں کے مطابق کوشش کی۔ تو ان میں اللہ عزوجلّ کا زیادہ مطیع و فرمانبردار وہ ہو گا جو ان سے میں زیادہ عقل والا ہو گا"۔ اس حدیث مبارکہ کو ابن محبر رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کیا اور حارث بن ابو اسامہ نے اپنی کتاب "مسند الحارثی" میں ذکر کیا۔[220] امام بغوی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب "معجم الصحابہ" میں حضرت ابو عازب رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔ حضرت ابو عازب رضی اللہ عنہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین میں سے ہیں اور حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ کے علاوہ ہیں۔ اور یہ وہ سند ہے کہ جس کے ساتھ ابن محبر رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کی۔[221]

حضرت عائشہ صدیقہ بنت صدیق رضی اللہ عنہا وعنہ فرماتی ہیں، "میں نے عرض کی اے اللہ کے رسول ﷺ، دنیا میں لوگ کس شے کی وجہ سے ایک دوسرے سے فضیلت پاتے ہیں؟؟؟؟؟ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، عقل کی وجہ سے۔ میں نے عرض کی: اور

---

219 رواہ الحارث بن ابی اسامة فی (مسنده:815). وهو معلول كسابقه

220 رواه الحارث بن ابی اسامة فی (مسنده:819). وهو معلول وعلته كسابقه. و انظر: تنزيه الشريعة:1/ 218)

221 اورده ابن حجر فی (الاصابة:7/ 206) فی ترجمة (ابو عازب)، و قال: اخرجه البغوی من طريق ميسرة بن عبد ربه، احد المتروكين، عن حنظلة بن وداعة، عن ابيه، عن ابی عاذب

آخرت میں ؟؟؟؟؟ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا، عقل کی وجہ سے۔ میں نے عرض کی: کیا ان کو ان کے اعمال کا بدلہ نہیں دیا جائے گا؟؟؟؟؟ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا، کیا وہ عقل کے مطابق ہی عمل نہیں کرتے جو انہیں عطا کی گئی۔ پس جس قدر ان کو عقل عطا کی گئی ہے وہ اسی کے مطابق ہی عمل کرتے ہیں اور ان عملوں کے مطابق ہی اُن کو بدلہ دیا جائے گا۔ اس حدیث مبارکہ کو ابن محبر رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کیا اور اسی کی مثل صاحب نوادر الاصول ترمذی حکیم رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کیا۔[222]

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: تم میں سے عقل کے اعتبار سے سب سے کامل وہ ہے جو سب سے زیادہ اللہ عزوجل سے ڈرتا اور امر ونواہی کو سب سے زیادہ جانتا ہو اگرچہ نوافل میں تم سب سے کمتر ہو۔ اس حدیث مبارکہ کو ابن محبر رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔[223]

جان لیجیے! عقل ایک ایسا وصف ہے جس کے ذریعے انسان تمام جانوروں سے ممتاز ہوتا ہے۔ اسی کے ذریعے اس میں علوم نظریہ قبول کرنے اور چھپی ہوئی فکری صنعتوں کی تدبیر کرنے کی صلاحیت پیدا ہوتی ہے۔ اور یوں ہو کہ یہ قوت اس حد تک پہنچ جائے کہ معاملات کے انجام کی پہچان حاصل ہو جائے۔ اور لذت کی طرف بلانے والی شہوات کی نیست ونابود کر دے، یہی منزل مقصود اور بلند درجہ ہے۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے روایت ہے۔ فرمایا:

رأیت العقل عقلین          فمطبوع و مسموع
ولا ینفع مسموع          اذا لم یك مطبوع
کما لا تنفع الشمس وضوٴ العین ممنوع[224]

222 رواه الحارث فی (مسنده:823، زوائد). وهو فی (نوادر الاصول:2/ 356). وهو خبر معلول علته داود بن المحبر، وهو متروك، واورده الخبر: ابن عراق فی (تنزیه الشریعة:1/ 219)
223 رواه (الحارث:820). وعلته کسابقه
224 انظر: (الاحیاء:1/ 86)

